یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

NOVEMBER 2017

GOLDEN YEARS 70 سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

# روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور

®





100 قرآنی نصیحتیں

جادو کی حقیقت

انگشتری

برج عقرب کی فلاسفی

جنرل قمر جاوید باجوہ علم نجوم کی روشنی میں

ASTROLOGY FOR ALL

بیادحضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور

آفاقی مسلوک کا علمبردار

جلد نمبر 70 | November 2017 | شمارہ نمبر 8

بانی ادارہ مترجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبر شپ 9000 روپے

لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years





چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — ماہانہ جنتری — ایرانی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلس مشاورت

- چوہدری واجد علی خان
- کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ
- میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
- مخدوم سید حسن پیر قادری
- مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
- ڈاکٹر اجمل نیازی
- شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ)
- پروفیسر توفیق بٹ
- افتخار احمد
- علامہ صمصام الدین
- محمد سلیم نقشبندی

مشیر قانونی

طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ

محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ لے آؤٹ — ارشد علی

سرکولیشن منیجر — حامد بشیر









کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ گلبرگ لاہور 54660

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی

A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی

نزد انصار برقی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

اثر آفاقی

ذکر کرتی رہے زباں تیرا
لب پہ ہر دم رہے بیاں تیرا

گرچہ تیرا نشان کوئی نہیں
ہے مگر ہر جگہ نشاں تیرا

تیری قدرت سے کچھ نہیں باہر
ہے مکاں تیرا، لا مکاں تیرا

رہنما تو ہی ہر سفر میں ہے
منزلیں تیری، کارواں تیرا

میری معراج ہے فقط اس میں
ہو جبیں میری، آستاں تیرا

تیری جانب سے خیر و شر کا وجود
ہر یقیں تیرا، ہر گماں تیرا

## نعت

مظہر بھوپالی

زباں پر نام احمدؐ آ رہا ہے
کوئی صلِ علیٰ پڑھو آ رہا ہے
گناہوں سے میرا دامن بھرا ہے
میرا دل آپ ہی شرما رہا ہے
انہی کے نقشِ پا ہیں ہر قدم پر
انھیں کا نام لب پر آ رہا ہے
نہیں ہو جیسے کوئی میرا وارث
ہمیں آنکھیں ہر ایک دکھلا رہا ہے
چلو آؤ چلیں سوئے مدینہ
مرا ہادیؐ مجھے بلوا رہا ہے
مدینے کا تصور جب سے آیا
کوئی نعت نبی لکھوا رہا ہے
شفاعت وہ کریں گے تیری مظہرؔ
مرا دل مجھ کو یہ سمجھا رہا ہے




## منقبت

مظہر بھوپالی

کھلے ہیں پھول اور چٹکی کلی ہے
نبی کی گود میں ان کا وصی ہے
علی کا تذکرہ ہے ہر زباں پر
ہوا بھی آج اِٹھلا کر چلی ہے
پڑھو صلے علی مل کر عزیزو
حرم میں آج میلاد علی ہے
ولائت جس کو کعبے سے ملی ہے
کہا حق نے یہی میرا ولی ہے
ولادت کے لیے مخصوص کب تھا
شرف یہ دیکھ کر دنیا جلی ہے
خزاں کا دور چھٹنے کو ہے مظہر
نسیم صبح یہ کہہ کر چلی ہے

# زنجانی جنتری 2018ء




بلادِ اسلامیہ ہندوپاک کی مایۂ ناز اور مقبول عام اسلامی تقویم **زنجانی جنتری** جسے آج سے **71** سال پہلے منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی نے شائقین روحانیات علم نجوم کیلئے پاکستان اور بیرونِ ممالک مقیم علومِ مخفیہ کے شائقین کیلئے صدقِ خلوص سے مرتب وجاری کیا تاکہ ان کی بہتر راہنمائی ہو سکے اور انہیں فیض روحانی بھی ملے۔ بانی ادارہ منجم اعظم کی فہم وفراست، روحانی علم دوستی اور دوراندیشی کا اپنا انداز تھا۔ انکے جانشین فرزند شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی کی شب وروز محنت سے آج ''**زنجانی جنتری**'' نہ صرف پاکستان بلکہ پوری دنیا میں اُردو پڑھنے والے افراد کی پسندیدہ تقویم بنتی جا رہی ہے۔ جس کی وجہ اس کی خوبصورت ڈیزائننگ، پرنٹنگ، کتابت اور بالخصوص اس میں ہر وہ معلومات موجود ہوتی ہیں جو عاملین، علم نجوم، جفر، رمل، اعداد کے شائقین اور حالات حاضرہ پر نظر رکھنے والے افراد کیلئے مفید ہیں اور کسی مخفی خزانہ سے کم نہیں۔

**''زنجانی جنتری'' کے مستقل مضامین کی ایک جھلک**

عالمی پیشگوئیاں، نوروز عالم افروز، کسوف وخسوف، قمر درعقرب کے درست اوقات، روزانہ استخراج سیارگان اور نظراتِ سیارگان کے مطابق سال بھر کے بہترین اوقاتِ عملیات، مجرب عملیات قرآنی، دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض، علم الجفر سے پیش گوئیاں، پاکستان اور عالمی سیاست کے اُتار چڑھاؤ اور کئی مقبول نئے سلسلے۔ صفحات **196**، قیمت:-/**300** روپے، نیوز ایجنٹ اپنے آرڈر سے آج ہی مطلع کریں۔

**زنجانی جنتری 2018ء ماہِ نومبر میں پاکستان بھر کے بک سٹالوں کی زینت بن جائے گی**

# بارہ امامیہ جنتری 2018ء




**21-12-2012** دُنیا کے خاتمہ کے عالمی مایا کیلنڈر پر پراپیگنڈہ کی نفی کرتے ہوئے آمدظہور باسعادت امام مہدیؑ آخرالزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی بارہ امامیہ جنتری جسے سیّد انتظار حسین زنجانی کے فرزند شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی نے اپنے دورانِ تعلیم **UK** میں قیام کے وقت مرتب وجاری کیا جسے پاکستان سمیت امریکہ کینیڈا، یورپ اور **UK** سمیت متعدد ممالک میں شائقین کی پذیرائی ملی۔

صفحات **160** قیمت **=/150** روپے

**اپنے قریبی بک سٹال یا ادارہ سے آرڈر کر کے آج ہی مطلع کریں۔**

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں نومبر 2017ء

زائچہ نیو مون — بحساب ویدک — 16 سرطان 15
20 اکتوبر 2017ء اسلام آباد صفر بجکر 11 منٹ

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 36 قوس 6
4 نومبر 2017ء اسلام آباد 10 بجکر 23 منٹ

**امریکہ کی ایران شمالی کوریا پاکستان کے خلاف دھمکیوں سے خطے میں دُنیا کی متحارب گروپوں میں تقسیم کے عمل میں تیزی آئے**

**نیب کے نئے چیئرمین جاوید اقبال کی تقرری سے احتساب کا عمل مزید شفاف ہو اور اس میں تیزی آئے**

**زائچہ نیو مون:۔** آسمانی کونسل پر زائچہ نیومون منقلب برج سرطان میں قمر چوتھے گھر میں طلوع ہو رہا ہے۔ بین الاقوامی جغرافیائی اور سیاسی لحاظ سے خصوصاً خارجہ پالیسی کی مثبت تبدیلی کے ثمرات کے سبب ملک کی ممتاز حیثیت نمایاں ہوگی۔ سپر پاورز امریکہ چین روس سے ماضی کے تحفظات دور کرنے میں سفارتی کوششیں بار آور ثابت ہوں۔ چوتھے گھر میں ہی قمر کے ہمراہ شمس مشتری اور عطارد کی موجودگی سیاسی زائچہ میں چوتھا گھر نہایت اہم تصور کیا جاتا ہے۔ حکومت کی اپوزیشن پارٹیوں کے علاوہ ملک کے ارضی معاملات زراعت، مواصلات اور حکومت کے اقتدار کے سیاسی انجام کا گھر بھی شمار کیا جاتا ہے۔ زائچہ نیو مون میں قمر شمس دوستاروں عطارد مشتری کے ہمراہ چوتھے میں سعد نشست عطارد تاہم نحس نشست مشتری ہے۔ مشتری اس زائچہ کا فعلی منحوس ستارہ ہے۔ جبکہ چوتھے کے حاکم زہرہ کا تیسرے میں ہبوط یافتہ ہونے سے اندرون ملک سرحدوں پر کشیدگی کشمیر اور پنجاب کے حساس علاقہ میں فوجی نقل وحمل گولہ باری سے جانی و مالی نقصان ہو۔ اپوزیشن پارٹیوں کا پلہ مضبوط لیکن حکومت کے سیاسی اور کرپشن کے اہم امور احتساب (نیب) کارروائی سے سزا کا عمل شروع ہو۔ حکمران پارٹی کی غیر مقبولیت، بدعنوانیوں کی شکایات اور عوامی احتجاج، زرعی پیداوار وموسمی تبدیلیوں کے علاوہ تعمیرات، اوقاف اور حکومتی اداروں میں بے سکونی و بے چینی و متعدد سیاسی تبدیلیاں متوقع ہوں خانہ مال کا حاکم شمس ہبوط یافتہ ہونے سے کرنسی کی قدر میں کمی سٹاک مارکیٹوں میں مندی رہے۔

**زائچہ فل مون:۔** طالع قوس ساتویں دسویں اور چھٹے گیارہویں کے مالکان کا گیارہویں گھر میں پڑاؤ سے ہبوط یافتہ شمس نویں عدلیہ قانون مذہب خارجہ تعلقات کا حاکم ہو کر گیارہویں مشتری کو غروب جبکہ گیارہویں پارلیمنٹ کا حاکم زہرہ اپنے ہی گھر میں اطفالی درجات پر ہونے کے سبب قومی اسمبلی میں اپوزیشن اور قانون کا غلبہ بڑھے مزید پارلیمانی لیڈر بھی احتساب کے زد میں آئیں۔ ممبران کے مابین شور وغل تنازعات فساد جھگڑے غیر پارلیمانی حرکات کا سبب بنیں۔ تاہم دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات اہمیت اختیار کریں بالخصوص دوست ممالک جن میں سب سے نمایاں ہمسایہ ملک چین بھی ہے ان سے مزید ثقافتی وخارجہ تعلقات بڑھیں لیکن غلط فہمیاں وخدشات دور کرنے کی اشد ضرورت اور پہلے سے چل رہے منصوبے بھی ملک میں خوشحالی وروزگار لا سکیں۔ قانون سازی کے ادارے بھی میڈیا میں زیر بحث اور خواتین کے حقوق کیلئے قانون سازی کے مطالبات زور پکڑ سکیں۔ شمس کی یہاں نشست پارلیمانی امور میں خرابیاں اور آفات و بیماری کے باعث شرح اموات بڑھے۔ جبکہ زائچہ کا دسواں گھر جو کہ سربراہ مملکت کا ہوتا ہے۔ مریخ کی یہاں موجودگی اور عطارد کی بارہویں موجودگی گورنمنٹ وحکمران پارٹی کو شدید مصائب اور اعلیٰ افراد کی خرابی صحت واموات کا خدشہ جبکہ حکومت بچانے کیلئے وزراء کی قربانی اور فوج کا کردار مزید مضبوط رہ سکے۔

**قمر در عقرب**
اس نحس وقت کی ابتداء 16 نومبر 13 بجکر 18 منٹ، خاتمہ 18 نومبر 23 بجکر 58 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔



# جنرل قمر جاوید باجوہ

از تحریر و تحقیق: سید انور فراز کراچی

# ایک منفرد شخصیت و کردار

## وہ سیاست پر بھی گہری نظر رکھتے ہیں اور سیاسی نظریات بھی

آرمی چیف جنرل قمر جاوید کی تبدیلی کے فوراً بعد ہی ہمیں انکا زائچہ پیش کر دینا چاہیے تھا، گوگل اور دیگر ذرائع سے انکی مختلف تواریخ پیدائش کے سبب زائچہ پیش کرنے میں تاخیر ہوئی۔ انکی شخصیت کو پرکھنے اور اہم واقعات ماضی کو ٹیلی کر کے جنرل صاحب کا جو زائچہ تیار کیا گیا ہماری دانست میں یہی درست اور حتمی زائچہ ہے، اساتذہ و طلبہ علم نجوم اس زائچہ کو پرکھ کر درست مان سکتے ہیں۔ شہزادہ سیدؔ مصور علی زنجانی

جنرل راحیل شریف کے زائچے کی روشنی میں ہم نے انہیں دانش ور جنرل کہا تھا، ممکن ہے بہت سے لوگ ہماری بات سے اتفاق نہ کریں، ہمارا موقف علم نجوم کے ایک کلیے کی بنیاد پر تھا جو یہ ہے کہ ویدک ایسٹرولوجی میں ''پنچم مہا پرش یوگ''، تسلیم کیے گئے ہیں، ان پانچ سیاروی امتزاجات کی اپنی اپنی علیحدہ ایک اہمیت ہے، کہا جاتا ہے کہ کسی بھی شعبے کے غیر معمولی صلاحیت کے حامل افراد کے زائچے میں ان میں سے کوئی ایک یوگ ہونا ضروری ہے، جنرل راحیل کے زائچے میں ''ہمسا یوگ'' موجود تھا، ہمسا یوگ کے حامل افراد غیر معمولی عقل و دانش کا مظاہرہ کرتے ہیں، ہمارے نزدیک جنرل راحیل نے اپنی مدت ملازمت کے دوران میں بہت سے دانش ورانہ فیصلے اور کام کیے مثلاً آپریشن ضرب عضب کا آغاز بھی ان کا ایک اہم فیصلہ ہے، اسی طرح کراچی میں جاری آپریشن بھی ان کے دور میں شروع ہوا، انہوں نے سیاسی قیادت کو قائل کیا کہ فوجی عدالتیں قائم کی جائیں تا کہ دہشت گرد کیفر کردار کو پہنچ سکیں، اس حوالے سے خصوصی اختیارات کا بل پارلیمنٹ سے پاس ہوا جسے بعض کٹر جمہوریت پسند حلقوں نے پسند نہیں کیا ہے، بہر حال وہ باعزت طریقے سے اپنی مدت ملازمت پوری کر کے ریٹائر ہو گئے، فوری طور پر ان کے لیے ایک اور خوش بختی کا دروازہ کھل گیا اور انہیں سعودی حکومت نے بلا کر ایک اعلیٰ عہدے سے نواز دیا، جب تک وہ پاکستانی مسلح افواج کے سربراہ رہے، ان کی عوامی مقبولیت کا گراف بھی کسی بھی پاکستانی سیاست داں سے زیادہ ہی رہا، اب بھی لوگ انہیں یاد کرتے ہیں، ممکن ہے آئندہ بھی وہ ملک و قوم کے لیے کوئی اہم کردار ادا کریں، یہی ہمسا یوگ کا اثر ہے۔

ان کے جانشین جنرل قمر جاوید باجوہ ہیں، اصولی طور پر تو ہمیں فوراً ہی ان کا زائچہ پیش کرنا چاہیے تھا لیکن ابتدا ہی میں ان کی ایک سے زیادہ تاریخ پیدائش کا مسئلہ الجھن کا باعث بنا، عہدہ سنبھالتے ہی ان کے حوالے سے بعض افواہیں بھی پھیلیں لہٰذا تحقیق مزید کی ضرورت پیش آئی اور بالآخر ایک اطمینان بخش نتیجہ سامنے آ گیا لیکن یہ دیکھ کر خاصی حیرت ہوئی کہ ان کے برتھ چارٹ میں بھی ہمسا یوگ موجود ہے گویا وہ جنرل راحیل شریف کے حقیقی جانشین ہیں، اگرچہ مزاج اور دیگر عادت و اطوار میں جنرل راحیل سے بے حد مختلف ہیں لیکن ہمسا یوگ والی خصوصیات دونوں کے درمیان مشترک ہیں۔

جنرل قمر جاوید باجوہ کی تاریخ پیدائش 11 نومبر 1960ء ہے، وہ کراچی میں پیدا ہوئے، ہمارے اندازے کے مطابق ان کی پیدائش صبح 10:05 am معلوم ہوتی ہے، ویدک سسٹم کے مطابق ان کا طالع پیدائش 9 درجہ 34 دقیقہ برج قوس ہے جس کا حاکم سیارہ مشتری ہے جو اپنے ہی برج قوس میں نہایت باقوت انداز میں براجمان ہے، جب کہ سیارہ قمر برج سرطان میں جو اس کا اپنا ہی گھر ہے اور شمس برج میزان میں ہبوط یافتہ ہے۔ قوسی افراد سچائی

پسند، اسپورٹس مین، علم سے محبت کرنے والے، فلسفیانہ سوچ کے مالک اور ایڈونچرر ہوتے ہیں لیکن شمس کی برج میزان میں موجودگی مہم جوئی کی خصوصیات کو کنٹرول کرتی ہے۔

برج قوس کا تعلق آئین اور قانون سے بھی ہے لہٰذا جنرل صاحب ہر صورت میں آئین و قانون کی پاس داری کریں گے، اس کا ثبوت یہ ہے کہ وہ ابتدا ہی سے یہ کہہ رہے ہیں کہ فوج آئین و قانون کے ساتھ کھڑی ہے، بعض مبصرین کا خیال یہ ہے کہ وہ اعلیٰ عدلیہ کی پشت پناہی کررہے ہیں، اس خیال پر ہم کوئی تبصرہ نہیں کریں گے، قوسی افراد اسپورٹس مین اور آؤٹ ڈور کھیلوں میں دلچسپی لیتے ہیں، جنرل صاحب بھی کرکٹ کے زبردست شوقین ہیں اور خود بھی کرکٹ کھیلتے رہے ہیں، یہ چوکس ذہن کے مالک ہوتے ہیں، ان میں تجربہ کرنے کی لگن ہوتی ہے اور سفر کے دلدادہ ہوتے ہیں، انہیں اپنی صلاحیتوں پر بہت زیادہ اعتماد ہوتا ہے لیکن اکثر وہ اتنی ذمے داریاں اپنے سر لے لیتے جن سے نمٹ نہیں سکتے، قوس کے منفی پہلوؤں میں بے صبراپن، جارح انداز، وقت کی پابندی نہ کرنا اور متلون مزاجی شامل ہیں۔

جنرل صاحب کا قمری برج (Moon sign) سرطان ہے، برج سرطان اپنی فیملی، اپنے گھر اور اپنے وطن سے گہری وابستگی اور محبت رکھتا ہے، اپنی فیملی میں اپنی والدہ سے زیادہ قریب ہوتا ہے، اپنے بچوں سے بہت محبت کرتا ہے لہٰذا یہ بات یقینی ہے کہ جنرل باجوہ اپنے وطن اور اپنی قوم کے لیے خاصے جذباتی انداز میں سوچ سکتے ہیں اور جذباتی سوچ انسان سے کچھ بھی کراسکتی ہے، ان کی سچائی پسندی دودھ کو دودھ اور پانی کو پانی کہے بغیر نہیں رہ سکتی۔

ہماری سیاسی اشرافیہ اس ٹائپ کے لوگوں کو پسند نہیں کرتی اور محض زبانی کلامی آئین و قانون کی باتیں کرتی ہے، میدان سیاست کے تمام کھلاڑیوں کو یہ اچھی طرح جان لینا چاہیے کہ جنرل قمر جاوید باجوہ کی پیدائش چاند کی منزل اشلیشا میں ہوئی ہے، اس منزل پر ذہانت کا ستارہ عطارد حکمران ہے، اشلیشا کے سنسکرت میں معنی ''لپٹنے والا'' کے ہیں، اسے چمٹا ہوا ستارہ بھی کہتے ہیں، اس منزل کا نشان یا علامت ''کنڈلی مارنے والا سانپ'' ہے، اس منزل کا بنیادی محرک مذہب ہے، ایک عارفانہ قوت، روحانی آگہی اور برقیاتی صلاحیت کا یہاں اظہار ہوتا ہے مگر اس کی منفی فعالیت بھی نہایت تباہ کن ہوسکتی ہے، سیارہ عطارد اس منزل پر حکمران ہے جو ذہانت، ہوشیاری اور چالاکی کا نمائندہ ہے۔ اشلیشیا نچھتر کی فطرت غیر انسانی ہے، عطارد اور قمر کا امتزاج ذہنی اور دماغی ہے لہٰذا ایک گہرے فلسفیانہ، مفکرانہ، سرائیت کرنے والے ذہین دماغ کی نمود دیکھنے میں آتی ہے جس کی تفسیر مرزا غالب کا یہ مشہور شعر ہے۔

بہ قدر شوق نہیں ظرف تنگنائے غزل
کچھ اور چاہیے وسعت مرے بیاں کے لیے

دنیا کی مشہور شخصیات میں سے مہاتما گاندھی، بھارتی وزیراعظم جواہر لعل نہرو، ناول نگار آسکر وائلڈ، اداکار رونودھنہ، اداکارہ کاجول وغیرہ اسی منزل میں پیدا ہوئے ہیں۔ یہ لوگ اپنے طرز عمل میں سادگی پسند اور جس کام کا بھی ذمہ لیں اس میں نہایت مخلص ہوتے ہیں، عموماً دوسروں کے لیے کوئی مشکل کھڑی نہیں کرتے، کسی کو دھوکا نہیں دیتے، یہاں تک کہ اپنے اچھے سلوک کی وجہ سے اکثر غیر متوقع پریشانیوں میں گھر جاتے ہیں لیکن کسی کا ناجائز دباؤ برداشت نہیں کرسکتے اور نہ ہی کسی پر بھرپور اعتماد کرتے ہیں، عجلت میں کوئی فیصلہ نہیں کرتے بلکہ اپنے بااعتماد ساتھیوں کے ساتھ باہمی مشورے کے بعد ہی کسی نتیجے پر پہنچتے ہیں، عام طور پر سخت الفاظ استعمال کرنے سے گریز کرتے ہیں، چاہے کوئی تنازع یا بحث و تکرار ہی کیوں نہ ہو، اگر اپنی غلطی کا احساس ہوجائے تو معذرت کرنے اور شرمندگی کا اظہار کرنے سے نہیں ہچکچاتے، اپنے کاموں کی تعریف چاہتے ہیں اور ساتھ ہی یہ بھی کہ ان کی حیثیت کو تسلیم کیا جائے، یہ لوگ قاعدانہ صلاحیت بھی رکھتے ہیں اور سیاست میں بھی نمایاں کارکردگی دکھاسکتے ہیں، کہا جاتا ہے کہ یہ لوگ حرفوں کے بنے ہوئے ہیں اور اچھی طرح جانتے ہیں کہ کون سی چال چل کر اپنے دشمن یا مخالف کو زیر کیا جاسکتا ہے، ادھیڑ عمری میں ان کا وزن بڑھ سکتا ہے، دوسرے لوگوں کے لیے ان کی شخصیت میں چھپی ہوئی خوبیوں اور خامیوں کا پتا چلانا مشکل ہوتا ہے، ان کے ساتھ کافی عرصہ گزارنے اور معاملت کرنے کے بعد ہی کوئی ان کے رویے کے بارے میں کسی نتیجے پر پہنچ سکتا ہے یا کوئی رائے قائم کرسکتا ہے۔

اشلیشا ایک نہایت مشکل اور پیچیدہ قمری منزل ہے کیوں کہ اس کی فطرت غیر انسانی ہے اور یہی وہ وصف ہے جو انسان کو غیر معمولی کارکردگی یا کارناموں کی جانب لے جاتا ہے، یہاں اس کی مکمل تشریح ممکن نہیں، مختصراً اتنا سمجھ لیجیے کہ **ہمارے نئے جنرل کوئی بہت سادہ اور بہت سیدھے انسان نہیں ہیں، یہ انہی سکوں میں ادائیگی کریں گے جو انہیں وصول ہوں گے لہٰذا ہماری**

**سیاسی اشرافیہ کو کسی غلط فہمی میں نہیں رہنا چاہیے۔**

زائچے کا پہلا گھر برج قوس ہے جس میں اس کے حاکم مشتری کے ساتھ زہرہ اور زحل بھی موجود ہیں، زہرہ یہاں کمزور ہے لیکن زحل نہ صرف یہ کہ طاقت ور ہے بلکہ راہو کی بھرپور نظر بھی وصول کر رہا ہے، زحل زائچے کے دوسرے تیسرے گھر کا حاکم ہوکر پہلے گھر میں بیٹھا ہے، تیسرا گھر کوشش اور پہل کاری کا ہے، راہو کی نظر ظاہر کرتی ہے کہ **ایک فوجی جنرل سیاست پر بھی گہری نظر رکھتا ہے اور اس کے اپنے سیاسی نظریات بھی ہیں جو مشتری کے طاقت ور اثر کی وجہ سے آئین وقانون کے پابند ہیں، لاقانونیت اور غیر آئینی اقدام ناپسندیدہ ہیں۔** پانچویں گھر کی مول ترکون کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے ساتویں گھر میں طاقت ور انداز میں موجود ہے، گویا اعلیٰ تعلیم کے لیے بیرون ملک قیام ظاہر ہوتا ہے، اعلیٰ تعلیم مریخی منسوبات کے تحت فوج اور دیگر فنونِ حرب وضرب، سیارہ مریخ بھی زحل سے ایک سعد نظر بنا رہا ہے، اس زائچے کی رو سے مریخ وزحل دونوں صاحب زائچہ کے لیے سعد اور موافق اثر دینے والے سیارے ہیں۔

قمر آٹھویں گھر کا حاکم ہے اور اپنے ذاتی برج سرطان میں مقیم ہے، قمر اور زحل کی مضبوط پوزیشن طویل العمری کی نشان دہی کرتی ہے، نویں بھاگیا استھان کا مالک سیارہ شمس گیارھویں گھر میں اپنے برج ہبوط میں ہے جس کی وجہ سے زندگی میں ترقی اور عروج کا مقام خاصی تاخیر کے بعد ملتا ہے اور اگر دیگر سیارگان مضبوط نہ ہوں تو کبھی نہیں ملتا، جنرل صاحب کو عمدہ قسم کا روبی کا نگینہ پہننا چاہیے۔ دسویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد گیارھویں گھر میں غروب ہے، اس پر تیسرے گھر سے کیتو کی نظر بھی ہے لہٰذا کریئر میں بعض ناگوار اور پریشان کرنے والے معاملات بہرحال رہے ہوں گے، بہت سے ناگوار اور ناخوش گوار واقعات کو برداشت کرنا پڑا ہوگا۔

زائچے کی آراستگی پر تفصیلی روشنی ڈال دی گئی ہے، دیگر اہل نظر مزید نتائج اخذ کرسکتے ہیں، ہم زیادہ تفصیل میں نہیں جانا چاہتے۔

23 اگست 2004ء سے زائچے میں قمر کا دورِ اکبر جاری ہوا، قمر زائچے کا واحد فعلی منحوس سیارہ ہے کیوں کہ آٹھویں گھر کا حاکم ہے، اس کے علاوہ راہو کیتو بھی فعلی منحوس ہیں، یہ دس سالہ دورِ اکبر یقیناً زندگی میں مشکلات اور سخت محنت اور جدوجہد کی نشان دہی کرتا ہے لیکن 24 اگست 2014ء سے پانچویں گھر کے حاکم سیارہ مریخ کا دورِ اکبر شروع ہوا اسے ہم جنرل صاحب کی زندگی کا ایسا دور کہیں گے جس میں انہیں اپنے کریئر میں زیادہ مضبوط پوزیشن بنانے کا موقع ملا ہوگا، 7 فروری 2016ء سے مریخ کے دورِ اکبر میں مشتری کا دورِ اصغر شروع ہوا جو 13 جنوری 2017ء تک جاری رہا، اسی دوران میں سیارہ مشتری 2016ء کے آخر میں برج سنبلہ اور زائچے کے دسویں گھر میں داخل ہوا، ستمبر اکتوبر میں مشتری نے دسویں (پیشہ ورانہ امور)، دوسرے (اسٹیٹس، فیملی اور ذرائع آمدن)، چوتھے (سواری اور پراپرٹی) اور چھٹے (پیشہ ورانہ عمل) گھروں سے سعد نظر بنائی، نتیجے کے طور پر 3 نومبر 2016ء کو جنرل صاحب نے پاکستان کی مسلح افواج کے سربراہ کا عہدہ سنبھال لیا۔ دوسرے، تیسرے گھر کا حاکم سیارہ زحل نومبر 2014ء سے زائچے کے بارھویں گھر میں رہا اور تاحال اسی گھر میں ہے، 27 اکتوبر کو پہلے گھر برج قوس میں داخل ہوجائے گا، گویا گزشتہ ڈھائی سال ایسے نہیں ہیں جن میں جنرل صاحب کو کام کرنے کے لیے فری ہینڈ ملا ہو، ان کی فطری مہم جوئی یا پہل کاری کی صلاحیت دبی رہی ہے، زحل برج قوس میں داخل ہونے کے بعد نئے عزائم اور ارادوں کو تقویت دے گا اور آئندہ ڈھائی سال اسی پوزیشن میں گزارے گا لہٰذا جنرل صاحب کی کارکردگی شاندار انداز میں ظاہر ہوگی، سیارہ مشتری اب زائچے کے گیارھویں گھر میں آچکا ہے، اس گھر کا تعلق زندگی میں فوائد اور مفادات سے ہے، یقیناً مشتری ان کی زندگی میں مزید بہتری اور ترقی لائے گا۔

## حاصلِ کلام

**عزیزان من!** زائچے کی خوبیوں اور خامیوں اور صاحب زائچہ کے طور طریقوں یا رجحانات کی نشان دہی کردی گئی ہے، یقیناً ہمیں ایک ایسے جنرل کی سربراہی حاصل ہے جو اپنی فطرت اور مزاج میں تیز وطرار، سچائی پسند، آئین و قانون کا متوالہ، جمہوریت پسند لیکن جرم اور ناانصافی کو ناپسند کرنے والا ہے، کوئی دباؤ اس کے نزدیک ناپسندیدہ ہے، حال ہی میں صدر امریکا کی جنوبی

ایشیا پالیسی کے حوالے سے پاکستان پر جو دباؤ ڈالا گیا اس کا جواب اسی انداز میں دیا گیا، ایک محب وطن شخصیت کے طور پر یقیناً انہیں یہ بات ناپسند ہوگی کہ پاکستان میں دہشت گردی، وہ خواہ کسی بھی نوعیت کی ہو، ختم کی جائے، ملک سے ہر سطح پر کرپشن اور کرائم کے خلاف کارروائی ہوتی رہے، ملکی اداروں کو مضبوط کیا جائے اور جمہوریت کے فروغ کے لیے سیاست کے میدان میں بھی اعلیٰ روایات کو قائم کیا جائے، سب جانتے ہیں کہ ان حوالوں سے ملک کے ہر شعبے میں اور ہر ادارے میں اصلاحِ احوال کی کتنی شدید ضرورت ہے، شاید جنرل صاحب اسی لیے بار بار یہ کہتے رہے ہیں کہ فوج آئین وقانون کے ساتھ کھڑی ہے، گویا وہ اصلاحات کے عمل کو آئینی وقانونی طور پر جاری رکھنا چاہتے ہیں، تازہ صورت حال میں یہ کام مشکل تر ہوتا جارہا ہے کیوں کہ ہماری سیاسی اشرافیہ اپنے لیے الگ قانون اور اصول چاہتی ہے اور عام افراد کے لیے الگ جس کا مظاہرہ اکثر دیکھنے میں آتا رہتا ہے۔

جنرل صاحب اس وقت سیارہ زحل کے دور اصغر سے گزر رہے ہیں اور زحل پر نویں گھر میں قابض راہو کی نظر ہے، نواں گھر آئین وقانون سے متعلق ہے اور زحل ایکشن اور کوشش کے گھر کا حاکم ہے، چناں چہ ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہماری سیاسی اشرافیہ عدلیہ پر جب تنقید کرتی ہے تو اشاروں کنایوں میں دائیں بائیں فقرہ بازی سے بھی نہیں چوکتی حالاں کہ بعض حکومتی وزرا اور بعض غیر جانبدار صحافی اس بات کی گواہی دے رہے ہیں فوج سیاسی معاملات سے الگ تھلگ رہنے کی پالیسی پر کاربند ہے لیکن بہر حال وہ یہ بھی گوارہ نہیں کرسکتی کہ ہماری سیاسی اشرافیہ عدالتوں پر چڑھائی کردے اور عدلیہ کا تحفظ غیر یقینی ہوجائے، ان کے فیصلے بے اثر ہوجائیں، پاکستان کے آئین میں آرٹیکل 190 کے تحت فوج عدلیہ کی مدد کرنے کی پابند ہے، جے آئی ٹی کے معاملات میں اسی قانون کی وجہ سے فوج نے عدلیہ سے تعاون کیا تھا۔

22 فروری 2018ء سے زحل کا دور اصغر ختم ہوگا اور سیارہ عطارد کا دور اصغر شروع ہوگا، ہمارا خیال ہے کہ سیارہ عطارد کے دور میں جنرل صاحب کے رویے اور رجحانات میں نمایاں فرق آئے گا، انہیں ایسی مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے جن کا مقابلہ کرنے کے لیے سیدھے سادھے آئینی وقانونی ذرائع یا راستے کافی نہیں ہوں گے، معاملات بین الاقوامی ہوں یا داخلی، ہر سطح پر ایسے مسائل نمودار ہوں گے جن سے عہدہ برآ ہونے کے لیے بہت کچھ روایات کے خلاف کرنے کی ضرورت ہوگی، سیارہ عطارد کا دور اصغر 19 فروری 2019ء تک جاری رہے گا گویا ان کی مدت ملازمت پوری ہونے کا وقت بھی قریب آجائے گا۔

جنرل راحیل شریف کے بارے میں ہم نے لکھا تھا کہ وہ اگر محسوس کریں گے کہ ان کی مزید ضرورت ناگزیر ہے تو یقیناً ایکسٹینشن کے بارے میں سوچیں گے اور اگر ضرورت محسوس نہیں کریں گے تو انہیں ریٹائر ہونے میں کوئی مسئلہ نہیں ہوگا، بعض حلقوں کا خیال ہے کہ وہ ایکسٹینشن چاہتے تھے جو انہیں نہیں دی گئی اور بہر حال وہ رخصت ہوگئے، جنرل باجوہ صاحب جیسا کہ ہم نے ابتدا میں کہا کہ وہ جنرل راحیل سے مختلف مزاج اور فطرت کے انسان ہیں، وہ اپنے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانا ضروری سمجھتے ہیں، یہ الگ بات ہے کہ وہ اکثر ایسا نہیں کرپاتے کیوں کہ بہت زیادہ کاموں میں خود کو الجھا لیتے ہیں مگر اس حقیقت سے انکار بھی ممکن نہیں کہ اگر وہ ایکسٹینشن کے خواہش مند ہوں گے **تو اتنی آسانی سے رخصت نہیں ہوں گے جتنی آسانی سے جنرل راحیل شریف رخصت ہوئے۔**

# نبی صَلَّی اللہ عَلَیہِ وَسَلَّم کی پیشن گوئیاں اور مُلکِ شام کے حالات امام مہدی کا ظہور.....!

انتخاب:۔ شہزادہ سید محسن علی زنجانی

اللہ کے رَسُول صَلَّی اللہ عَلَیہِ وَسَلَّم نے قیامت کے نشانات بتلاتے ہوئے فرمایا کہ:

" اُونٹوں اور بکریوں کے چرواہے جو برہنہ بدن اور ننگے پاؤں ہونگے وہ ایک دوسرے سے مقابلہ کرتے ہوئے لمبی لمبی عمارتیں بنوائیں گے اور فخر کریں گے..."( صحیح مسلم 8)

ریاض شہر 2017ء میں عمارتوں کا یہ مقابلہ آج اپنے عُروج پر پہنچ گیا، دبئی میں ''برج خلیفہ'' کی عمارت دنیا کی سب سے اُونچی عمارت بن گئی تو ساتھ ہی شہزادہ ولید بن طلال نے جدّہ میں اس سے بھی بڑی عمارت بنانے کا اعلان کر دیا ہے جو دھڑا دھڑ بنتی چلی جا رہی ہے، عرب کی عمارتیں سارے جہان سے اونچی ہو چکی ہیں...! عرض کرنے کا مقصد صرف یہ کہ میرے پیارے رسول حضرت محمد ﷺ نے جو فرمایا وہ پُورا ہو چکا ہے اور پیشگوئی پُوری ہو کر اپنے نکتۂ کمال کو پہنچ چکی ہے...! عرب کا سب سے زیادہ تیل خریداری کرنے والے امریکہ نے صدّام کو ختم کر کے تیل کی دولت سے سَیراب مُلک عِراق کے کنوؤں پر قبضہ جما لیا ہے اور لاکھوں بیرل مُفت وصول کر رہا ہے تو پھر تیل کی گرتی مانگ نے تیل کی قیمتوں کو نچلی سطح پر پہنچا دیا جس سے عرب ممالک کا سُنہرا دور خاتمے کے قریب ہے...!

سوال پیدا ہوتا ہے اس زوال کے بعد کیا ہے...؟

اللہ کے رَسُول ﷺ کی ایک اور حدیث ہے کہ:'' قیامت سے پہلے سَرزمینِ عرب دوبارہ سَرسبز ہو جائیگی"( صحیح مسلم )

سعودی عرب اور امارات میں بارشیں شروع ہو چکی ہیں، مکّہ اور جدّہ میں سَیلاب آ چکے ہیں۔ عرب سرزمین جسے پہلے ہی جدید ٹیکنالوجی کو کام میں لا کر سرسبز بنانے کی کوشش کی گئی ہے وہ قدرتی موسم کی وجہ سے بھی سرسبز بننے جا رہی ہے۔ سعودی عرب گندم میں پہلے ہی خودکفیل ہو چکا ہے، اب وہاں خشک پہاڑوں پر بارشوں کی وجہ سے سبزہ اُگنا شروع ہو چکا ہے، پہاڑ سرسبز ہونا شروع ہو گئے ہیں۔ بارشوں کی وجہ سے آخرکار حکومت کو ڈیم بنانا ہوں گے جس سے پانی کی نہریں نکلیں گی، ہریالی ہو گی، سبزہ مزید ہو گا، فصلیں لہلہائیں گی، یُوں یہ پیشگوئی بھی اپنے تکمیلی مَراحل سے گزرنے جا رہی ہے اور جو میرے حضور ﷺ نے فرمایا اسے ہم اپنی آنکھوں سے دیکھتے جا رہے ہیں...!

اگر احادیث پر غور کریں تو مَشرقِ وُسطیٰ کے زوال کا آغاز مُلکِ شام سے شروع ہوا لیکن شاید عرب حُکمران یا تو یہودونصاریٰ کی چال سمجھ نہ سکے یا بے رُخی اختیار کی لیکن وجہ جو بھی ہو یا نہ ہو، سرکار صَلَّی اللہ عَلَیہِ وَسَلَّم کی بتائی ہوئی علامات کو تو ظاہر ہونا ہی تھا۔

اب جبکہ پانچ سالہ خُونریزی میں 8 لاکھ بے گناہ بچّے، بُوڑھے، عورتیں شہید اور لاتعداد دُوسرے مُلک کی سرحدوں پر زندگی کی بھیک مانگتے ہوئے شہید ہو رہے ہیں اور اتنے ہی تعداد میں زخمی یا معذور ہو چکے، لہٰذا شام مُکمّل تباہی کے بعد اب نزع کی حالت میں ہے...!

اس حدیث کے حساب سے عرب ممالک کے سُنہرے دَور کے خاتمہ کی اہم وجہ مُلکِ شام کے مَوجودہ حالات ہیں، گویا نبی ﷺ کی ایک اور پیشگوئی کی علامَت ظاہر ہو رہی ہے یا ہو چکی........!

یاد رکھیں...! کہ مُلکِ شام کے مُتعلّق اِسرائیل، رُوس، ایران و امریکہ جو بھی جھوٹے بہانے بنائے، لیکن ان سب کا اَصل ہَدَف جزیرۂ العَرب ہے کیونکہ کُفّار کا عقیدہ ہے کہ دجّال مَسیحا ہے اس وجہ سے یہ لوگ دجّال کے اِنتظامات مُکمّل کر رہے ہیں جس کے لیے عرب ممالک میں عدم اِستحکام پیدا کرنا ہے کیونکہ مُلکِ شام پر یہود و نصاریٰ قبضہ کرنا چاہتے ہیں اور یہ ہو کر رہیگا حضرت مہدی علیہ السَّلام کے ظہور سے قبل.....!

انتخاب: شہزادہ سید مسعود علی زنجانی

# 100 قرآنی نصیحتیں

1. بدزبانی سے بچو(159:3)2.غصے کو پی جاؤ(134:3)3.دوسروں کے ساتھ بھلائی کرو (36:4)4.تکبر سے بچو(13:7)5.دوسروں کی غلطیاں معاف کرو(199:7)6.لوگوں سے نرمی سے بات کرو(44:20)7.اپنی آواز پست رکھو(19:31)8.دوسروں کا مذاق نہ اڑاؤ(11:49) 9.والدین کا احترام اوران کی فرمانبرداری کرو(23:17)10.والدین کی بے ادبی سے بچواوراُن کے سامنے اُف تک نہ کہو(23:17)11.اجازت کے بغیر کسی کی خلوت گاہ(پرائیویٹ کمرہ)میں داخل نہ ہو(58:24)12.آپس میں قرض کے معاملات تحریر کرلیا کرو(282:2)13.کسی کی اندھی تقلید مت کرو(170:2)14.اگرکوئی تنگی میں ہےتواسے قرضہ اتارنے میں مہلت دو(280:2)15. سودمت کھاؤ(275:2)16.رشوت مت اختیار کرو(188:2)17.وعدوں کو پورا کرو(177:2) 18.آپس میں اعتماد قائم رکھو(283:2)19.سچ اور جھوٹ کو آپس میں خلط ملط نہ کرو(42:2)20. لوگوں کے درمیان انصاف سے فیصلہ کرو(58:4) 21.عدل و انصاف پر مضبوطی سے جم جاؤ (135:4)22.مرنے کے بعد ہر شخص کی دولت اس کے قریبی عزیزوں میں تقسیم کردو(7:4)23. عورتوں کا بھی وراثت میں حق ہے(7:4)24.یتیموں کا مال ناحق مت کھاؤ(10:4)25.یتیموں کا خیال رکھو(220:2) 26.ایک دوسرے کا مال ناجائز طریقے سے مت کھاؤ(29:4) 27.کسی جھگڑے کی صورت میں لوگوں کے درمیان صلح کراؤ(9:49) 28. بدگمانیوں سے بچو(12:49) 29.گواہی کومت چھپاؤ(283:2) 30.ایک دوسرے کے بھید نہ ٹٹولا کرواور کسی کی غیبت مت کرو (12:49)31.اپنے مال میں سے خیرات کرو(7:57)32.مسکین غریبوں کوکھانا کھلانے کی ترغیب دو(3:107)33.ضرورتمندوں کوتلاش کرکے اُن کی مدد کرو(273:2)34.کنجوسی اور فضول خرچی سے اجتناب کرو(29:17)35.اپنی خیرات لوگوں کودکھانے کے لیئے اوراحسان جتا کرضائع مت کرو (264:2)36.مہمانوں کا احترام کرو(26:51)37.بھلائی پرخودعمل کرنے کے بعد دوسروں کوبھی اس کی ترغیب دو(44:2)38.زمین پرفسادمت کرو(60:2)39.لوگوں کومسجدوں میں اللہ کے ذکر سے مت روکو(114:2)40.صرف اُن سے لڑوجوتم سے لڑیں(190:2)41.جنگ کے آداب کا خیال رکھو(191:2)42.جنگ کے دوران پشت مت پھیرنا(15:8)43.دین میں کوئی زبردستی نہیں(256:2)44.تمام پیغمبروں پرایمان لاؤ(285:2)45.حالتِ حیض میں عورتوں سے جماع نہ کرو(222:2)46.مائیں بچوں کو دوسال تک دودھ پلائیں(233:2)47.خبردارزنا کے قریب کسی صورت میں نہیں جانا(32:17)48.حکمرانوں کواہلیت کی بنیاد پرمنتخب کرو(247:2) 49.کسی پراس کی طاقت سے زیادہ بوجھ مت ڈالو (286:2) 50.آپس میں تفرقہ مت ڈالو (103:3)51.کائنات کی تخلیق اورعجائبات پرگہری غوروفکر کرو(191:3)52.مرداورعورت کواعمال کاصلہ برابرملے گا(195:3)53.خون کے رشتوں میں شادی مت کرو(23:4)54.مردخاندان کا حکمران ہے(34:4)55.بخیلی وکنجوسی مت کرو(37:4)56.حسدمت کرو(54:4)57.ایک دوسرے کاقتل مت کرو(92:4)58.خیانت کرنے والوں کے حمایتی مت بنو(105:4)59.گناہ اورظلم وزیادتی میں تعاون مت کرو(2:5)60.نیکی اور بھلائی میں تعاون کرو(2:5)61.جب آپ قرآن پڑھنے لگیں توشیطان مردود سے اللہ کی پناہ طلب کیجئے(98:16)62.عدل وانصاف پرقائم رہو(8:5) 63.جرائم کی سزا مثالی طور پر دو(38:5) 64.گناہ اور بداعمالیوں کے خلاف بھرپور جدوجہد کرو(63:5)65.مردہ جانور،خون،سورکا گوشت ممنوع ہیں(3:5)66.شراب اورمنشیات سے بچو(90:5)67.جوامت کھیلو(90:5)68.دوسروں کے معبودوں کو بُرامت کہو(108:6) 69.لوگوں کودھوکہ دینے کی خاطرناپ تول میں کمی مت کرو(152:6)70.خوب کھاؤپیومگر حد سے تجاوز نہ کرو(31:7)71.مسجدوں میں عبادت کے وقت اچھے کپڑے پہنو(31:7)72.جوتم سے مدداورحفاظت وپناہ کا طلبگار ہواسکی مدداورحفاظت کرو(6:9)73.پاکیزگی اختیارکرو(108:9)74. اللہ کی رحمت سے کبھی ناامید مت ہونا(87:12)75.لاعلمی اور جہالت کی وجہ سے کیے گئے بُرے کام وگناہ اللہ معاف فرمادے گا(119:16)76.لوگوں کواللہ کی طرف حکمت اور بہترین نصیحت کے ساتھ بلاؤ(125:16)77.کوئی کسی دوسرے کے گناہوں کا بوجھ نہیں اُٹھائے گا(15:17)78. مفلسی وغربت کے خوف سے اولاد کاقتل مت کرو(31:17)79.جس بات کاعلم نہ ہواُس کے پیچھے مت پڑو۔(36:17)80.بے بنیاداورلغوکاموں سے پرہیز کرو(3:23)81.دوسروں کے گھروں میں بلااجازت مت داخل ہو(27:24)82.جواللہ پریقین رکھتے ہیں،اللہ اُن کی حفاظت فرمائے گا (55:24)83.زمین پرعاجزی وانکساری سے چلو(63:25)84.اپنی دنیاوی زندگی کونظرانداز مت کرو(77:28)85.اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کومت پکارو(88:28)86.ہم جنس پرستی سے اجتناب کرو(29:29)87.اچھے کاموں کی نصیحت اور برے کاموں کی ممانعت کرو (17:31) 88.زمین پرشیخی اورتکبر سے اِترا کرمت چلو(18:31)89.عورتیں اپنے بناؤسنگھار کی نمائش مت کریں(33:33)90.اللہ تمام گناہ معاف کردے گا(53:39)91.اللہ کی رحمت سے مایوس مت ہو(53:39)92.برائی کوبھلائی سے دفع کرو(34:41)93.مشورے سے اپنے کام سرانجام دو (38:42)94.تم میں سے زیادہ عزت والا وہ ہے جس نے سچائی وبھلائی کواختیار کیا ہو(13:49) 95.دین میں رہبانیت کاکوئی وجودنہیں(27:57)96.اللہ کے ہاں علم والے کے درجات بلند ہیں (11:58)97.غیرمسلموں کے ساتھ منصفانہ سلوک واحسان اوراچھابرتاؤ کرو (8:60)98.اپنے آپ کونفس کی حرص سے پاک رکھو(16:64)99.اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرو،وہ معاف کرنے اوررحم کرنے والا ہے(20:73)100.اللہ تعالیٰ اس بات کوپسند نہیں کرتا کہ کسی کی برائی علانیہ زبان پر لائی جائے،الا یہ کہ کسی پرظلم ہواہو۔(148.3)

از تحریر: سیّد قاسم علی نقوی البھاکری، سیالکوٹ

# سفینہ نوح علیہ السلام

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:۔

''مَثَلُ اَھْلِ بَیتی مَثَلُ سَفِینَۃِ نُوح مَنْ رَکِبَ فِیھَا نَجاَ وَ مَن تَخَلَّفَ عَنھَا غَرِقَ ط''

**ترجمہ:۔** میرے اہلؑ بیت کی مثال نوحؑ کی کشتی کی طرح ہے جو اس میں سوار ہوا اُس نے نجات پائی، اور جو باہر رہا وہ غرق ہوا۔

(بحوالہ:۔ سفینہ نوحؑ جلد نمبر 1 مؤلف خطیب پاکستان حضرت مولانا محمد شفیع اوکاڑوی یہ حدیث پاک بزبان رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمائی گئی جس کی زبان بغیر وحی الٰہی کلام نہیں کرتی)

''وَمَا یَنطِقُ عَنِ الْھَوٰی ط (سورہ نجم آیت نمبر) 3

**ترجمہ:۔** میرا حبیبؐ بغیر میری وحی کے کلام نہیں کرتا۔

حدیث پاک کے مطلب واضح اور کھلے ہیں۔ اُمت کے نجات کا راستہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے واضح کر دیا جس نے اہلِ بیت علیہم السلام کی اعمال میں پیروی کر لی اور اپنا رشتہ جوڑ لیا وہ غرق ہونے سے بچ گیا۔ جس طرح سفینہ نوحؑ کے علاوہ کوئی پناہ نہ تھی اسی طرح سوائے اہلِ بیت محمدؐ کے کوئی ذریعہ نجات نہیں۔

قرآن کریم میں ارشاد باری تعالیٰ اپنے حبیبؐ کے بارے میں ہوتا ہے۔

''لَقَدجَاءَ کُم رَسُولٌ مِن اَنفُسِکُم عَزِیزٌ علیہِ مَا عَنتُم حَرِیصٌ عَلَیکُم بِالْمُومِنِینَ رَوٗفٌ رَّحِیم ط''

(سورۃ توبہ آیت نمبر) 128

**ترجمہ:۔** بے شک تمہارے پاس تشریف لانے والے تم میں سے رسول جن کو تمہاری مشکلات برداشت نہیں۔ تمہاری بھلائی چاہنے والے مسلمانوں پر کمال مہربان ہیں۔

ایک اور حدیث پاک لکھنے کی سعادت حاصل کرتا ہوں۔

''اِنِّی تَارِکٌ فِیکُم الثَّقلَین کِتَابَ اللہِ وَ عِزتی اَھلِ بَیتی مَا اِن تَمَسَّکتُم بِھِمَا لَن تَضِلُّوا بَعدی اَبَداً وَ لَن یَفتَرِقَا یَرِدَا عَلَیَّ الْحَوضُ ط''

بحوالہ:۔ تفسیر در منثور جلد نمبر 2 صفحہ 60

بحوالہ:۔ مشکوٰۃ شریف جلد نمبر 8 صفحہ 133

بحوالہ:۔ ترمذی شریف صفحہ 467

بحوالہ:۔ کنز العمال جلد نمبر 1 صفحہ 44

بحوالہ:۔ صواعق المحرقۃ صفحہ 89

**ترجمہ:۔** میں تمہارے درمیان دو گراں قدر چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ '' اللہ کی کتاب اور اپنی عزت اہل بیتؑ تم جب تک ان دونوں سے تمسک رکھو گے۔ میرے بعد ہرگز گمراہ نہ ہو گے۔ یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہ ہونگے۔ یہاں تک کہ میرے پاس حوضِ کوثر پر آن ملیں۔

گمراہی سے بچنے اور جنت میں حوضِ کوثر تک جانے کی گارنٹی رسول رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دی تھی لیکن ہماری گمراہی کا باعث '' قرآن اور اہلِ بیتؑ سے دور ہے '' آیئے آج ابھی اسی وقت خلوصِ دل سے فرمانِ رسول رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر عمل کریں اور گمراہی سے بچ کر جنت میں داخل ہو جائیں۔ اللہ تعالیٰ ہمارے دلوں کو محبتِ اہلِ بیتؑ اور معرفتِ قرآن سے منور فرمائے اور ایمان کی دولت نصیب فرمائے۔ آمین

## حدیث سفینہ

اَنس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب حق تعالیٰ نے چاہا قوم نوحؑ کو ہلاک کرے تو حضرت نوحؑ پر وحی نزل کی کہ درخت ساگوان کو کاٹ کر تختے بناؤ۔ حضرت نوحؑ نے بحکم ربِّ جلیل اس درخت کے تختے بنائے مگر حیرات تھے کہ ان تختوں کو کیا کروں۔ حضرت جبرائیلؑ نازل ہوئے اور بناوٹ کشتی کی انہیں دکھائی۔ اور ایک صندوق ساتھ لائے جس میں ایک لاکھ انتیس ہزار کیل تھے )(1,29000 کا مفرد 12 بنتا ہے آئمہؑ محمدؐ وآل محمدؐ کی تعداد کے مطابق کیل لائے۔ حضرت نوحؑ نے وہ کیلیں اس کشتی میں لگائیں۔ پانچ کیل بچ گئے حضرت نوحؑ نے ایک کیل اُٹھائی دفعۃً ایک ایسا نور اس سے ساطع ہوا جیسے روشن ستارہ کی ضیاء آسمان پر ظاہر ہوتی ہے۔ حضرت نوحؑ یہ دیکھ کر متحیر ہوئے کہ وہ کیل بزبان فصیح گویا ہوئی اس نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو بہترین انبیاء محمدؐ بن عبداللہ کے نام پر خلق کیا۔ پس حضرت جبرائیلؑ نے

کہا کہ اس کیل کو کشتی کے داہنی طرف لگاؤ۔ اس کے بعد حضرت نوحؑ نے دوسری کیل کو اُٹھایا اس سے بھی نور ساطع ہوا۔ حضرت نوحؑ نے فرمایا کہ یہ کس کا نور ہے جبرائیلؑ نے کہا کہ یہ کیل محمد مصطفی ﷺ کے بھائی اور پسرِ عم اور بہترین اوصیا علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے نام پر خلق ہوئی ہے اس کو کشتی کے بائیں طرف لگائیں۔ جب حضرت نوحؑ نے تیسری کیل کو اُٹھایا ویسا ہی نور اس سے ساطع ہوا۔ جبرائیلؑ نے کہا کہ یہ جناب فاطمہ سلام اللہ کے نام پر خلق ہوئی ہے اس کو بھی داہنی طرف لگاؤ جب حضرت نوحؑ نے چوتھی کیل کو اُٹھایا تو اس سے بھی ایک نور ساطع ہوا حضرت جبرائیلؑ نے کہا یہ حضرت امام حسنؑ کے نام پر خلق ہوئی ہے اس کو بائیں طرف کشتی کے لگاؤ۔ اس طرح پانچویں کیل حضرت نوحؑ نے اُٹھائی اس سے بھی ایک نور ساطع ہوا اور ایک رطوبت ظاہر ہوئی۔ جبرائیل نے کہا یہ کیل باسم حضرت امام حسینؑ خلق ہوئی۔ حضرت نوحؑ نے پوچھا اس کیل میں رطوبت کیسی ہے جبرائیل نے کہا یہ خون حسینؑ کی تری ہے اس کے بعد جبرائیلؑ نے شہادت کربلا کا سارا واقعہ اور ظلم ان پر ہونے والے بیان کئے۔ پس اللہ لعنت کرے ظالمان و قاتلان امام حسینؑ اور ان کے خاندان اور رفقائے مظلومین پر۔ (بحوالہ بحار الانوار جلد نمبر 2- 1 صفحہ 70)

سفینہء نوحؑ پر سوار ہونے اولوں کے علاوہ کرہء موض پر کوئی نہ بچا۔ غرق ہوگئے۔ اس لئے حضرت نوحؑ کو آدمؑ ثانی کہتے ہیں۔ رسول رحمت ﷺ نے اس لئے اپنی اہلِ بیتؑ کو مثلِ سفینہء نوحؑ فرمایا ہے۔ رسول رحمت ﷺ کو اپنی اُمت سے کتنا پیار ہے۔ اس لئے بار بار اُمت کی بخشش کے وسیلوں کی نشاندہی فرمائی۔ اب اُمت کا فرض ہے کہ رسول رحمت ﷺ کے فرمان پر عمل کر کے جنت میں داخل ہو جائیں۔




رب کائنات نے عالمین کے لئے آپ کو رحمت العالمین بنا کر معبوث فرمایا۔ عالمین کی ہر شے آپ کے لئے خلق فرمائی جتنے حروف لوح پر لکھے سب سے آپ کا نام مبارک لکھا۔ ہر حرف آپ کا اسم مبارک ہے۔

اَلْکافی وَالْھَادِی وَالْعارِف وَالْسَخی وَالْطَاھِر

احادیث میں اَلْعَاقِبِ ھُوَ الَّذِی یَعْقُبَ الْاَنْبِیاء۔ انبیاء کے بعد آنے والے اَلْمَاحی یعنی کُفر مٹانے والے اپنے اُمتیوں کے گناہ مٹانے والے۔ اَلْحَاشِر یعنی لوگوں کا حشر آپ کے دونوں قدموں پر ہوگا۔

| | |
|---|---|
| اَلْمَقفِی | آپ کے پیچھے انبیاء کی جماعت ہوگی۔ |
| اَلْقتم | یعنی کامل و جامع |
| اَلْمُجتبیٰ | فلک اوّل میں آپؐ کا مقدس نام |
| اَلْمُرتضیٰ | فلک دوم پر آپؐ کا مقدس نام |
| اَلْمُزکی | فلک سوم پر آپؐ کا مقدس نام |
| اَلْمُصطفیٰ | فلک چہارم پر آپؐ کا مقدس نام |
| اَلْمنتَجب | فلک پنجم پر آپؐ کا مقدس نام |
| اَلْمَسط | فلک ششم پر آپؐ کا مقدس نام |
| اَلْمُقرب وَالْحَبیب | فلک ہفتم پر آپؐ کا مقدس نام |

رضوان کی زبان پر آلاکبر جنت میں عبدالملک حوروں میں عبدالعطاء غلمان میں عبدالنجاۃ ساعرش پر رسول اللہ کرسی پر نبی اللہ قمر پر قمر الاقمار شمس پر نور الانوار شیاطین میں عبدالھبۃ حساب میں الداعی مقام میں المحمود کوثر میں اَلسَاقی عرش پر اَلْمُفَضل میکائیل کے لئے عبدالوھاب اسرافیل کے لئے عبدالفتاح برق میں عبدالمُنعم رعد میں عبدالوکیل احجار میں عبدالجلیل پہاڑوں میں عبدالرافع بحر میں عبدالمومن مچھلیوں میں عبدالمُھَیمن رنج میں اَلْمَھمُت ترک میں صالحی عرب میں اَلاُمی مرقوف میں المحمود زبور میں فلیطا مثل ابی القاسم فاروق محاثا انجیل میں طاب طاب یعنی طیب طیب احمد کتاب شیعا میں نور الاُمم۔

رکن میں المتوصعین رسول التوبہ رسول البلاء صحف میں بلقیطا اور صحف شیثؑ میں طالیشا صحف ادریسؑ میں بھائیل صحف ابراہیم میں مود مود آسمانی دنیا میں مجتبیٰ کروبیاں میں صادق روحانیوں میں الطاھر اولیاء میں القاسم اہل جنت میں عبدالدیان مالک کی زبان پر عبدالمختار اہل دوزخ میں صفی اللہ لواء الحمد پر صفوۃ اللہ باب جنت پر خیرۃ اللہ جنوں میں عبدالحمید، موتف میں الداعی میزان میں الصاحب کرسی میں عبدالکریم، قلم میں عبدالحق، جبرائیل کے لئے عبدالجبار، عزرائیل کے لئے عبدالتواب، سحاب میں عبدالسلام، ہوا میں عبدالقادر، درندوں میں عبدالعطاء اہل روم میں الحلیم، اہل مصر میں المختار اہل مکہ مکرمہ میں الامین، اہل مدینۃ المنورہ المیمون، اہل عجم میں احمدؐ۔

حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی




## تحفتاً ادارہ سے مفت طلب کریں

# لوح محفوظ

**روحانی فوائد لوح محفوظ** ان کو پڑھنے سے یا پاس رکھنے سے حفاظت از شر شیطان' سر دشمنان' شر حسد دین' شر بدحاوہان شرا شرار' زبان بندی بدگویان' حفظ آبرو' حفاظت آفات' حفاظت بلیات' حفاظت نظر بد' وسعت رزق' رفع پریشانی' رفع بندش' کور چشم دشمن' دوستی' اخوت' محبت' عزت' احترام' شہرت اور نظر خلائق' باطل السحر' تیر بند' تیغ بند' حفاظت ساحران' رفع خرابی کارہا' کشائش کارہا' حفاظت ناگہانی موت' حفاظت حادثات' خاندان میں اتفاق اتحاد' محبت زن و شوہر' بیماریوں سے حفاظت' شفائے امراض' حفاظت جانکنی سختی' رفع عداوت' تسخیر ظالم' ہول اور وحشت کی دوری' حفاظت موذی جانور' حفاظت درندہ' موت کے وقت چہرہ نورانی' برے خیالات سے حفاظت۔ آپ اس زمانہ میں تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کر رہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو قرض نے نیند حرام کر دی ہو باوجود محنت اور کوشش کے روزگار نہ ملتا ہو پیسے میں برکت نہ ہو' ترقی نہ ہوتی ہو' ملازمت نہ ملتی ہو یا اور کسی بھی وجہ سے زندگی اجیرن ہو چکی ہو کاروبار دن بدن نقصان میں ہو۔ کسی دشمن کا خفیہ ہاتھ کام کر رہا ہو تو **لوح محفوظ** تحفتاً شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے لیکر اپنے پاس رکھیں یا فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں فوائد بے بہا مشاہدہ ہونگے۔ یہ دعویٰ نہیں حقیقت ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح محفوظ ہوگی اس شخص کے سب کام قدرت الٰہی سے درست ہوتے جائینگے۔ دوسرا یہ کہ اُس شخص پر آفت' مصیبت' اذیت اور ناگہانی موت نہ آسکے گی۔ آگ تیر تلوار اور گولی بھی اس شخص پر اثر انداز نہ ہوسکے گی۔ گویا کہ یہ ایک قسم کی بلٹ پروف جیکٹ ہی ہوگی مقصد یہ ہے کہ جب آپکے پاس لوح محفوظ ہوگی آپ کا اپنا تحفظ خود بخود ہوگا مختصر یہ کہ نہایت ہی مجرب اور کامیاب لوح ہے آپ استعمال کر کے دیکھیں فوائد بے شمار ظاہر ہونگے۔ انشاء اللہ

**یہ لوح محفوظ** مجموعہ احراز **150** مختلف دعاؤں قرآنی آیات اور ایک ہزار اسمائے حسنیٰ پر مشتمل ہے۔ ان کی تفصیل یہ ہے۔
**(1)** حرز جواد علیہ السلام **(2)** حرز یمانی **(3)** حرز ابودجانہ **(4)** دعائے معراج **(5)** دعائے الامان **(6)** دعائے نادعلیؑ کبیر **(7)** دعائے نور کبیر **(8)** دعائے جوشن کبیر **(9)** ایک ہزار اسمائے حسنیٰ **(10)** آیت الکرسی **(11)** چارقل **(12)** حرز یامن تحل **(13)** حروف مقطعات **(14)** حرز خدیجۃ الکبریٰؑ (2 عدد) **(15)** 4 عدد حرز النبیؐ **(16)** حرز فاطمۃ الزہراؑ **(17)** حرز علی علیہ السلام (دو عدد) **(18)** حرز حسن و حسین علیہ السلام **(19)** حرز حسن علیہ السلام **(20)** حرز حسین علیہ السلام **(21)** حرز زین العابدین علیہ السلام (تین عدد) **(22)** حرز باقر علیہ السلام (دو عدد) **(23)** حرز صادق علیہا السلام (دو عدد) **(24)** حرز موسیٰ کاظم علیہ السلام (چھ عدد) **(25)** حرز امام رضا علیہ السلام (تین عدد) **(26)** حرز محمد تقی علیہ السلام **(27)** حرز علی نقی علیہ السلام **(28)** حرز حسن عسکری علیہ السلام (دو عدد) **(29)** حرز ولی عصر علیہ السلام (دو عدد) ان کی بزرگ علمائے متقدمین نے انبیاءؑ و آئمہ اطہارؑ سے نسبت بیان فرمائی ہیں۔

**نوٹ:** لوحِ محفوظ (مفت) منگوانے کیلئے مقامی وغیر مقامی بہن بھائی پتہ لکھا رجسٹرڈ لفافہ ابھی سے جمع کروا کر اپنی لوحِ محفوظ ملنے کو یقینی بنالیں۔ ایک بار پھر وضاحت ہے کہ یہ **لوح تحفتاً** (مفت) خوشنودیٔ خدا اور رسولؐ و چہاردہ معصومینؑ کیلئے دی جا رہی ہے، ہدیہ آپ خود 14,12,5 سائلین کو کھانا کھلائیں۔ UK اور USA والے صرف پوسٹ خرچہ بنک اکاؤنٹ میں جمع کروا کر بذریعہ خط یا ای میل اپنا پتہ روانہ کریں۔ E-Mail: aienaeqismat@gmail.com

الحاج شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی، کاشانہ زنجانی۔ D-125، گلبرگ 2، لاہور، فون: +924235872277

# اہرام شرفِ مشتری PYRAMID

**اہرام کے فوائد و کرشمات**

☆ مراقبہ میں ارتکاز توجہ یکسوئی پانے کے لیے اس میں اپنی تصویر رکھ دیں یا بڑے اہرام میں بیٹھ کر مراقبہ کریں، نتائج مخفی اسرار و رموز سو فیصد ملتے ہیں۔ ☆ اہرام نیک خواہشات و خیالات کو مادی شکل بھی فراہم کرتے ہیں۔ اہرام میں ناقابل عمل خواہشات لکھ کر رکھیں، پوری ہو سکتی ہیں۔ ☆ اپنے بیڈ کے نیچے اہرام رکھیں، آپ کو پرسکون میٹھی نیند آئے گی۔ شادی شدہ ہونے کی صورت میں ازدواجی مسرتیں بڑھ جائیں گی۔ ☆ اہرام میں بلیڈ رکھ دیں تو بلیڈ تیز ہو کر پھر سے کارآمد ہو جاتا ہے۔ ☆ اہرام میں موذی امراض کینسر، سرطان کی ادویات رکھیں، ادویہ میں روحانی تاثیر شفا کی قوت بڑھ جائے گی۔ ☆ اہرام میں پھل، سبزیاں رکھ کر کھائیں، مزید توانائی بخش غذا بن جائے۔ ☆ اہرام میں بیج یا قلمیں رکھیں تو اُن کی افزائش حیرت انگیز طور پر بڑھتی ہے۔ ☆ اہرام میں رکھا گیا دودھ یا پانی پینے سے بڑھاپا طاری نہیں ہوتا۔ اس دودھ یا پانی سے چہرہ دھونے سے خوبصورتی میں اضافہ ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں کوئی اسم اعظم یا قرآنی نقش اپنے نام مقصد کے ساتھ لکھ کر عروج ماہ میں رکھیں، روحانی تاثیرات آپ کو حیران کر دیں گی۔

**ترکیبِ استعمال:** اہرام کے اندر کاغذ پر دعائیں لکھ کر رکھ سکتے ہیں، دعائیں رکھنے سے پہلے دو نفل حاجت ادا کر کے اہرام کا ڈھکن اُٹھا کر سنٹر پوائنٹ پر سکوائش ٹیپ لگا کر دعائیں کر کے رکھ دیں، اہرام لیول سے سیدھا کر لیں، اہرام کے نیچے پلیٹ فارم پر چار یکساں لائنیں ہیں۔ ایک لائن کو قطب نما (Compass) سے شمال کی سمت کریں، یوں اہرام میں رکھی ہوئی دوا یا دعا میں تاثیر شروع ہو جائے گی۔ بہتر وقت رکھنے کا عروج ماہ چاند کی یکم تا 14 تواریخ ہیں۔

زنجانی جنتری 2002ء میں کرشماتِ اہرام کے ذکر سے اندازہ ہوا کہ اہرام سے فیض یابی اور اس میں دلچسپی رکھنے والے شائقین ساری دنیا کی طرح وطن عزیز پاکستان میں بھی خاصی تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ مختلف اوقات میں کل پرائیویٹ ٹیلی ویژن کے نغمات اور اشتہاری فلم DHL نے اہرام میں ایک بار پھر عوامی دلچسپیاں بڑھا دی ہیں۔ سال بھر وقفہ وقفہ سے ملنے والے تجربات میں چند نئے تجربات کا اضافہ ہوا ہے۔

☆ اہرام میں بانجھ پن کے لیے رکھی گئی ادویات کے مسلسل استعمال سے بانجھ پن کا مرض جاتا رہا۔ ☆ روٹھے ہوئے (محبت) دوستوں کو منانے کے لیے رکھی گئی دعا قبول ہوئی۔ ☆ ہمارے دوست میجر (ر) خالد اسماعیل قاضی و میجر (ر) نوید اکبر نے بتایا کہ اُن کے ایک دوست نے اہرام کے اندر پرائز بانڈ اور نکلنے کی دعا لکھ کر رکھی اور ان کا پچاس لاکھ روپے کا انعام نکل آیا۔ اہرام کے اَن گنت فوائد میں یہ ایک نیا اضافہ ہے۔ ☆ اہرام گھر میں رکھنے سے خبیث ارواح جنات، آسیب کے اثرات کا خاتمہ ہوا۔ ☆ اہرام عین سرہانے کے نیچے رکھ کر سونے سے خواب میں استخارہ جلد نصیب ہوتا ہے۔ ☆ اہرام بستر کے عین تکیہ کے نیچے رکھ کر بہ نیت پرائز بانڈ زنمبرز معلوم کرنے کے لیے باوضو سونے سے خواب میں متوقع لکی نمبرز معلوم ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں کوئی سکن کریم رکھ کر استعمال کرنے سے چہرے کی خوبصورتی، داغ دھبے دور ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں بادام رکھ کر کھانے سے نظر اور دماغ تیز ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں نام بمعہ والدہ لکھ کر رکھنے سے تحفظ احساس رہتا ہے جیسے کوئی آپ کے ساتھ ہو اور آپ کی حفاظت کر رہا ہے۔ ☆ اہرام میں بخورات (صندل، لوبان، ہرمل، گوگل، دال چینی) سات دن رکھ کر جلانے سے مخفی مخلوقات کی جھلکیاں نظر آنے لگتی ہیں۔

شمال
B
مغرب
مشرق
A
C
جنوب
گرافک اینگل 58.18
گرافک اینگل 301.82

## اہرام بنانے کی ترتیب

اہرام گتے، لکڑی، جست، ایلومینیم، مٹی یا پتھر یا کسی بھی چیز کا بنائیں۔ AB کا ایک گرافک زاویہ 58.18 اور BC کا گرافک زاویہ 301.82 ہے۔ یہ زاویہ کمپیوٹر سے بنائیں۔ دونوں نقطے B کو ملنے چاہئیں، کمپیوٹر پرنٹر سے پرنٹ نکلوالیں۔ یہ اہرام کی، کی Key بن جائے گی۔ اس فارمولا سے اہرام کی سائیڈ تیار ہو گی، اس طرح کی چار سائیڈز بنا کر نقطہ B کو ملاتے جائیں، درست اہرام بن جائے گا۔ درجنوں غلط اہرام بنانے کے بعد یہی آسان طریقہ ہاتھ لگا ہے۔

# شرفِ مشتری کا گارنٹی شدہ نوٹ



**12 سال بعد کائناتی خیر و برکت خوش بختی**

حامل نوٹ کا رزق کشادہ نہ ہوا، تو اسے حق ہو گا کہ قیامت کے دن شاہ زنجانی کا دامن گیر ہو

جو شخص فاضل مال اس لیے طلب کرتا ہے کہ اپنے اہل و عیال کی عزت محفوظ رکھ سکے تو اس کا اجر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے کہیں برتر ہے۔ (ارشاد امام علی رضاؑ)

اللہ تعالیٰ کو گواہ بنا کر ستارہ مشتری کی بابرکت شرف یافتہ سعادتوں میں شرفِ مشتری کا گارنٹی شدہ نوٹ آپ کے لیے تیار کرنے کی سعادت حاصل کی گئی ہے۔ قبل ازیں پانچ روپے کے شرفِ مشتری کے نوٹ **منجم زنجانی برادرز** نے تیار کر کے ہزاروں بہن بھائیوں کو فیض یاب کیا۔ **12** سال کے بعد کائنات میں خیر و برکت کی لہریں نصیب یاوری، رزق و دولت لاتی ہیں۔ انہی ساعتوں کو عامل **شاہ زنجانی** نے آپ کے لیے سمیٹ لیا ہے۔ شرفِ مشتری کے حامل کا رزق کشادہ ہونے لگے گا۔ اس نوٹ کی، کی **(Key)** اللہ کے گھر کی تعمیر میں حصہ لینا ہے۔ تبھی شرفِ مشتری کے نوٹ سے فیض پائیں گے۔ جس طرح **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** کے ابجد قمری **786** ہیں اور مفرد عدد **3** ہے۔ اسی طرح **اللّٰہ** کے ذاتی نام کے اعداد **66** جس کا مفرد بھی **3** ہے۔ سبع کواکب میں یہی نمبر ستارہ مشتری سے منسوب ہے۔ روحانی تحقیق کے مطابق مشتری اللہ، اولیاء اللہ، انبیاء، ولی، قطب، ابدال، رجال الغیب، غوث، قلندروں کا نمبر **3** سے رابطہ ہمیشہ قائم رہے گا۔ شرفِ مشتری کے نوٹ کی فیض یابی کے لیے اللہ کے گھر کی تعمیر میں حصہ لے کر آپ بھی اسی تسبیح کے دانے بن سکتے ہیں۔ آپ اللہ سے تجارت کر کے یقینی نفع پا سکتے ہیں۔

نوٹ حاصل کرنے کے خواہاں، بہن بھائی **2** ہزار روپے بذریعہ منی آرڈر ارسال کریں۔ انکی جانب سے اللہ کے گھر کی تعمیر میں **1900** روپے ہدیہ دے کر رسید کے ساتھ شرفِ مشتری کا نوٹ رجسٹرڈ لیٹر روانہ کر دیا جائے گا۔ اگر آپ مقامی طور پر اپنی پسند کی مسجد میں چندہ دینا چاہیں تو رسید کیساتھ **50** روپے کے علاوہ **50** روپے ڈاک خرچ ارسال کر دیں۔ بیرونِ ملک رہنے والے بہن بھائی اپنے رہائشی ملک کا نوٹ بھی بنوا سکتے ہیں۔ (**رابطہ: شہزادہ سیّد مصوّر علی زنجانی 0300-9483758**)



إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا







**شرفِ مشتری کا تحفہ:** عکس شرفِ مشتری کاٹ کر یا فوٹو کاپی کروا کر بروز جمعرات طلوعِ آفتاب کے بعد دعائیں کر کے جنوب کی طرف لگائیں تاکہ شمال سے آنے والی مقناطیسی شعاعیں پڑتی رہیں، خیر و برکت آتی ہے۔ روزانہ خوشبو اگر بتی صبح و شام روشن کریں۔

**الواح شرفِ مشتری:** شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت میں عامل شاہ زنجانی کی زیرِ نگرانی شرفِ مشتری کی الواح تیار کی جا چکی ہیں۔ بابرکت الواح بنوانے کے شائقین فوری اپنے آرڈر سے مطلع فرمائیں تاکہ بروقت ان کے لیے خصوصی لوح کے لیے خدمت کی جا سکے۔ کچھ اضافی الواح بھی بنائی جا رہی ہیں، جو بعد از بھی خواہاں بہن بھائی ہدیۃً لے سکتے ہیں۔

**ہدیہ الواح** | سونا محدود تعداد میں دستیاب | کانسی (چاندی): بارہ ہزار روپے | کاغذ، مشک، زعفران ہدیہ: پانچ ہزار روپے

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ نومبر 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، مثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی ابتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2017**ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَ نْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاء یَا نُقَبَاء یَا نُجَبَاء یَا اَبْدَال یَا اَوْتَاد یَا قُطْب یَا غَوْث اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تسدیس زہرہ زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 2 نومبر 16 بجکر 44 منٹ پر ہو گا۔ مکمل نظر 3 نومبر 13 بجکر 31 منٹ خاتمہ نظر 4 نومبر 10 بجکر 18 منٹ پر ہو گا۔ زوجین یا دوستوں میں محبت پیدا کرنے، تسخیر خلائق، افسران، حکام کیلئے ساعت زہرہ میں سورۃ یوسف کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں یا کسی پھلدار درخت سے باندھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**قران زہرہ مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 12 نومبر 14 بجکر 8 منٹ، مکمل نظر 13 نومبر 13 بجکر 15 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 14 نومبر 12 بجکر 21 منٹ پر ہوگا۔ الفت و محبت بڑھانے کیلئے عزت و دولت اور خصوصاً انعامات کیلئے سعد وقت ہے۔ سورۃ نور کی 33 ویں آیت کا نقش بنا کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۴۶ | ۱۴۵۸ | ۱۸۲ |
| ۱۲۷۶ | یہاں مقصد لکھیں | ۵۴۰ |
| ۳۶۴ | ۷۲۸ | ۱۰۹۴ |

**تسدیس عطارد مریخ:** اس سعد وقت کی ابتداء 16 نومبر 7 بجکر 17 منٹ مکمل نظر 17 نومبر 19 بجکر 24 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 19 نومبر 9 بجکر 53 منٹ پر ہوگا۔ جاری کاموں کو قائم رکھنے، کاروباری امور الغرض ہر قسم کی ترقی کیلئے نقش نادعلیؑ باپرہیز لکھ کر پاس رکھیں۔

(آگے نقش دیا گیا ہے)

**تسدیس عطارد زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 26 نومبر 22 بجکر 31 منٹ مکمل نظر 28 اکتوبر 11 بجکر 58 منٹ اور خاتمہ نظر 7 دسمبر 22 بجکر 38 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم نقش نادعلیؑ بنا کر باپرہیز پاس رکھیں۔






**نوٹ: جو بہن بھائی خود یہ اعمال نہ کر سکیں۔ وہ شاہ زنجانی سے رجوع کریں۔**




**عزیزان من!** علم نجوم ایک سائنس ہے، کوئی غیب کا علم نہیں ہے تو اس میں نئے نظریات اور نئے اصولوں کو جدید تحقیق کی روشنی میں اختیار کرنا کوئی جرم نہیں ہے بلکہ علمی اصولوں کو بہتر اور زیادہ کارآمد بنانے کے مترادف ہے، لکیر کے فقیر بنے رہنا کسی بھی علم و فن کی ترقی کا باعث نہیں ہوسکتا۔

ایسی ہی کچھ صورت حال ویدک علم نجوم کی بھی ہے، بھارت میں بھی قدیم ترین اصولوں کی پابندی کی جاتی ہے اور طرفہ تماشا یہ کہ ہندوازم کے دیومالائی نظریات بھی ایک سائنٹیفک علم پر مسلط کردیے گئے ہیں جس کی وجہ سے کلاسیکل ویدک سسٹم ایک سائنس کے بجائے مذہبی عقیدہ بن گیا ہے، البتہ موجودہ دور کے بعض جدید محققین نے نئی اختراعات اور اصول و قواعد مرتب کرکے ویدک علم نجوم کو نئی زندگی بخشی ہے اور اسے ایک سائنس کا مقام دلایا ہے۔

**عزیزان من!** اس مؤثر ترین شرف کے موقع پر ہم ایک نادر روزگار نقش قارئین کی خدمت میں پیش کررہے ہیں جو اپنی تاثیر اور افادیت میں لاجواب ہے، ہمارا مجرب المجرب ہے اور ہم نے کبھی اس نقش کے اثرات کو فیل ہوتے نہیں دیکھا، اس لوح کا نام ہم نے "لوح تسخیر اعظم" رکھا ہے کیوں کہ سورۂ توبہ کی جو آیت مبارکہ اس نقش میں استعمال ہوئی ہے اس کے بارے میں تقریباً تمام ہی علمائے جفر کا اتفاق ہے کہ یہ تسخیر کی سب سے زیادہ مؤثر ترین آیت ہے، اس آیت کا نمبر سورۂ توبہ میں 128,129 ہے اور سورۂ توبہ کی آخری دو آیات میں شمار ہوتی ہے۔

لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه ما عنتم حریص علیکم باالمومنین رؤف رحیم فان تولوا فقل حسبی الله لااله الاهوا علیه توکلت وهو رب العرش العظیم

زیر نظر لوح اسی آیتِ مبارکہ سے مرتب کی گئی ہے جو یہ ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| العظیم | العرش | رَبّ | وَهُوَ | توَکّلتُ | عَلیهِ | اِلّاهُوَ | لااِله | الله | العظیم |
| الله | حَسبی | فقُل | توَلّوا | فَانَ | رَّحِیم | رؤف | بالمومنین | حسبی | العرش |
| لااِله | بالمومنین | عَلَیکم | حَرِیصُ | مَاعَنِتُّم | عَلیهِ | عزیز | علَیکم | فقُل | رَبّ |
| اِلّاهُوَ | رؤف | عزیز | من انفسکم | رَسُولُ | جَاءَکم | من انفسکم | حَرِیصُ | توَلّوا | وَهُوَ |
| عَلیهِ | رَّحِیم | عَلیهِ | جَاءَکم | لَقَد 1 | لقد 4 | رَسُولُ | مَاعَنِتُّم | فَان | توَکّلتُ |
| توَکّلتُ | فَانَ | مَاعَنِتُّم | رَسُولُ | لَقَد 2 | لقد 3 | جاءَکم | عَلیهِ | رَّحِیم | عَلیهِ |
| وَهُوَ | توَلّوا | حَرِیصُ | من انفسکم | جاءَکم | رَسُولُ | من انفسکم | عزیز | رؤف | اِلّاهُوَ |
| رَبّ | فقُل | عَلَیکم | عزیز | عَلیهِ | مَاعَنِتُّم | حَرِیصُ | علَیکم | بالمومنین | لااِله |
| العرش | حَسبی | بالمومنین | رؤف | رَّحِیم | فَانَ | توَلّوا | فقُل | حَسبی | الله |
| العظیم | الله | لااِله | اِلّاهُوَ | عَلیهِ | توَکّلتُ | وَهُوَ | رَبّ | العرش | العظیم |

نقش کی چال کے لیے درمیان کے چار خانے رہنمائی کریں گے، خانہ نمبر 1 سے شروع ہونے والی آیت خود اپنا رُخ متعین کرتی ہے اور آخری خانے تک ترتیب وار پُر کی جائے گی، اسی طرح خانہ نمبر 2 سے جو آغاز ہوگا وہ بھی ترتیب وار نقش کے کسی کونے تک جائے گا، گویا مکمل آیت نقش میں چار بار لکھی جائے گی، آیت کا آغاز درمیان سے ہوگا اور اختتام چاروں کونوں میں سے کسی ایک کونے پر، یہی اس نقش کی چال ہے۔ ہم نے یہاں سادہ نقش دیا ہے لیکن اصول نقش اور قواعد عملیات کی مکمل پابندی ضروری ہوگی یعنی قوله الحق وله الملك کے ساتھ نقش کے دائیں بائیں حمعسق اور کھیعص کے ساتھ تمام ملائکہ و دیگر مؤکلات بھی لکھے جائیں گے۔ تسخیر امراء و حکام مقصود ہو، دنیا میں اعلیٰ مقام و مرتبہ درکار ہو تو اس نقش کو شرف شمس میں تیار کریں، کاغذ پر لکھیں تو عرق گلاب میں مشک و زعفران و امبر ملالیں، چاندی یا سونے پر بھی تیار کرسکتے ہیں اور تانبے پر بھی لکھا جاسکتا ہے، بخورات شرف کی مناسبت سے جلائے جائیں اور خوشبویات بھی اسی مناسبت سے یعنی قمر کے وقت پر قمر کے بخور اور خوشبو اور شمس کے وقت پر شمس کے بخور اور خوشبو، رجال الغیب کا خیال رکھا جائے۔

شرف قمر میں تیار کردہ نقش تسخیر عام کے لیے کارآمد ہوگا، کاروباری ترقی، عام لوگوں میں مقبولیت اور شہرت، شادی میں رکاوٹ اور بندش وغیرہ کے لیے مجرب ہے، اگر کاغذ پر لکھ کر فریم کراکے دکان یا مکان میں لگائیں تو کاروبار ترقی کرے گا اور گھر میں محبت و اتفاق اور خیر و برکت خوب ہوگی، الا ماشاء اللہ۔ یہ ایک ایسا تحفہ جسے آپ کبھی فراموش نہیں کرسکیں گے۔ نقش یا لوح کی تیاری کے بعد کسی بھی نوچندی جمعرات کو 111 مرتبہ مکمل آیت شریف پڑھ کر لوح پر دم کریں اور پہن لیں، بعد ازاں روزانہ 111 مرتبہ اپنے ورد میں رکھیں، انشاء اللہ حیرت انگیز نتائج ملاحظے میں آئیں گے۔

# مجرباتِ دامانیہ

از تحریر: عبداللطیف دامانی اسلام آباد



## شرفِ قمر: حصول رشتہ، من پسند شادی

**شرف قمر کی ابتداء 3 نومبر 18:03 منٹ پر اور انتہاء 3 نومبر 19:42 منٹ پر ہو گی**

ہر برج کے مخصوص درجوں پر کواکب کو شرف و ہبوط ہوتا ہے شرف سعد ہوتا ہے۔ جب کوئی ستارہ برج شرف میں آتا ہے تو اس ستارہ کی طاقت عام حالت سے 100 گنا بڑھ کر کمال درجہ تک پہنچ جاتی ہے۔ اس دوران ترقی، حصول عزت، جاہ و جلال یا ستاروں کی مخصوص طاقت کے عمل تیار کئے جاتے ہیں، ایک کیمیا گر جس طرح بوٹیوں کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے۔ اسی طرح عالم نجوم اس بات کا متلاشی ہوتا ہے۔ کہ اسے کوئی موافق وقت ملے اور اس سے فائدہ اُٹھایا جائے۔ شرف قمر کا وقت کیونکہ ہر ماہ آتا ہے۔ سوچا کہ رسالہ میں اسی کے مطابق اظہار خیال کیا جائے۔ دُنیا بہت غرض مند اور درد مند ہے اگر کسی کے دکھوں کا میرے عمل سے مداوا ہو جاتے تو اس درد مندی کے صلہ میں مالک کائنات مجھے بخش دے اور میری آخرت سنور جائے۔ کیونکہ درد مند وہی ہوتا ہے جو مسائل کے شکار انسانوں کے دُکھوں، پریشانیوں کو دور کرنے کا ساتھی ہو اور دوست بھی وہی ہوتا ہے جو تکالیف کے دوران ہمدرد بن کر سامنے آئے۔

**دوستو!** آئینہ قسمت آپ کی پریشانیوں کا درد اپنے اندر سمیٹے ہوئے آپکو خوشیاں اور راحتیں تقسیم کر رہا ہے۔ سمیٹ لو جس کا جتنا دل چاہے۔ شرف قمر بہت مؤثر وقت ہوتا ہے۔ اس دوران تسخیر خلائق، حاکم، سنگ دل محبوب، شادی کی بندش، بار بار رشتوں کا ٹوٹنا، بات بن کر بگڑ جائے کیا جا سکتا ہے۔

اس کے علاوہ ادائیگی قرض، حصول ملازمت، بانجھ پن، سحر و جادو، کشائش رزق خصوصی طور پر ان بچیوں کیلئے بہت ہی مؤثر وقت ہے جن کی عمریں بیتی جا رہی ہیں مگر شادی کے پیغام نہیں آتے یا آ کر لوٹ جاتے ہیں یا کسی بد بخت حاسد نے رشتوں کی بندش کر دی ہے۔ ایسے سب احباب اس موقع سے فائدہ اُٹھائیں اس موقع کی مناسبت سے ایسا نقش دے رہا ہوں جو بے حد سریع الاثر ہے۔

**قارئین!** کرام وقت مقرر پر غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنیں سرخ جائے نماز پر بیٹھ کر بخورات جلائیں اور درج ذیل طریقہ سے عمل تحریر کریں نام لڑکی معہ والدہ (یہ عمل ان لڑکیوں کیلئے ہے جن کے رشتے نہیں آتے) کے اعداد لیں ان میں 87 عدد کا اضافہ کریں اور مربع آتشی چال سے پُر کریں جب نقش مکمل کر چکیں تب نقش کے نیچے "یا اللہ بحق اللہ الصمد یا اللہ بحق کلائیل اجب دعونی" بعد ازاں مختصر مقصد چاہئیں تو تحریر کر دیں۔ جب لوح یا نقش تیار ہو جائے تو اُسے حفاظت سے رکھ دیں۔ بعد نماز عشاء اوّل و آخر درود شریف درمیان میں اللہ الصمد 313 بار پڑھیں۔ دوران عمل مقصد ذہن میں ہو بعد اختتام لوح یا نقش پر دَم کر کے محفوظ کر لیں صرف عشاء کے وقت جیب سے نکالیں 40 یوم کا عمل ہے دیکھیں کس طرح اللہ تعالیٰ کی رحمت ہوتی ہے۔

**محترم قارئین!** چونکہ سونا شمس کی دھات ہے اسلئے اگر طاقت ہو تو سونا پر ورنہ چاندی پر بھی تیار کر سکتے ہیں۔ ایک مختصر سی مثال میں عمل کی وضاحت کرنا چاہتا ہوں۔

لڑکی معہ والدہ: ۸۱۱

مخصوص اعداد: ۳۸۷

میزان: ۱۱۹۸

۱۱۹۸-۳۰=۱۱۶۸/۴=۲۹۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ ۲۹۹ | اللہ ۳۰۲ | اللہ ۳۰۵ | اللہ ۲۹۲ |
| اللہ ۳۰۴ | اللہ ۲۹۳ | اللہ ۲۹۸ | اللہ ۳۰۳ |
| اللہ ۲۹۴ | اللہ ۳۰۷ | اللہ ۳۰۰ | اللہ ۲۹۷ |
| اللہ ۳۰۱ | اللہ ۲۹۶ | اللہ ۲۹۵ | اللہ ۳۰۶ |

یا اللہ بحق اللہ الصمد یا اللہ

بحق کلائیل اجب دعونی ......... مقصد




آج کا دور فتنہ ، فساد اور حادثات کا دور ہے۔لڑائی، جھگڑا اور عدم برداشت موجودہ حالات کی پہچان بن چکے ہیں۔ریب ہو یا امیر ، پیر ہو یا فقیر ہر اک کے پیچھے کوئی نہ کوئی دشمن ضرور ہے۔ ہر اک شخص کو امن وتحفظ کی ضرورت اس طرح ہے جس طرح کھانے پینے کی ضرورت جان و مال کے تحفظ کے لئے انشاء اللہ العزیز مذکورہ نقشِ محافظ آپ کو تمام مشکلات میں مدد فراہم کرے گا اور دشمن کے تمام وار ناکام ہوں گے۔ یہ نقش محافظ آیت الکرسی کی آخری آیت وَلا یؤدہٗ حفظ هما وَهُو العَلیُ العظیم کا ہے۔قرآن مجید تو سارا ہی نُور وشفا ہے لیکن سورتوں میں شروعاتی اور آخری آیاتِ مبارکہ بڑا درجہ رکھتی ہیں اور مختلف حاجات و مشکلات میں بڑی مفید ہوتی ہیں۔ ہر فرض نماز کے بعد آیت الکرسی ایک مرتبہ اور مذکورہ آیت تین مرتبہ پڑھ کر اشہد اُنگلی آسمان کی طرف لہرا کر دم کرلیں تو تمام تر نقصانات اور دشمن سے محفوظ العظیم حصار کردم۔لا اِلٰہَ اِلّا اللہ قعلع دام دم محمد رسول اللہ بحفاظت یا حفیظ لکھیں۔

**نقش یہ ھے:۔**

چال نقش یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ٣ | ٨ | ١ |
| ٧ | | ٥ |
| ٢ | ٤ | ٦ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

| | | |
|---|---|---|
| ٥٧٦ | ١٥٣٧ | ١٩٢ |
| ١٣٤٥ | مقصد یہاں لکھیں | ٩٦٠ |
| ٣٨٤ | ٧٦٨ | ١١٥٣ |

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

**نوٹ:**۔ یہ نقش لکھ کر بازو میں یا گلے میں پہن لیں۔




یہ نقش مخمس جوف خال نیا چاند نظر آنے کے بعد جمعرات یا جمعۃ المبارک کو لکھنا چاہئے اور عمل پڑھنا شروع کیا جائے۔ ہر کام کے لئے یہ نقش مفید ہے۔نقش اس آیت مبارکہ سے تیار کیا گیا ہے۔'' لَقَد جَاء کُمْ رسولٌ مِن اَنفُسِکُم عزیزٌ علیه ما عَنِتُم حریص علیکم بِالمؤمنین رؤُف الرَّحیم''
یہ نقش مخمس جوف خالی روزانہ فجر کی نماز کے بعد پانچ نقش لکھ کر 21 دن تک نہر میں بہا دیں۔اس کے علاوہ 21 دن تک نماز عشاء کے بعد مذکورہ آیت مبارکہ 2898 مرتبہ اوّل آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھیں۔آخری دن کو ایک نقش لکھ کر چمڑے میں بند کرا کے دائیں بازو میں باندھیں اور اس کے بعد ہمیشہ کے لئے ایک تسبیح مذکورہ آیت کی معمول بنا لیا جائے۔کسی مجبوری کی وجہ سے عمل رہ جاتے تو کسی بھی وقت پڑھ کر عمل پورا کیا جائے۔انشاء اللہ العزیز دولت اور رجوع خلق کا مقصد پورا ہو جائے گا۔

**چال نقش یہ ھے:۔**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١٦ | ١٠ | ١ | ١٢ | ٢٦ |
| ٩ | ٢١ | ١٩ | ١٣ | ٣ |
| ١٥ | ١١ | | ١٤ | ٢٥ |
| ٥ | ٦ | ٢٣ | ٢٤ | ٧ |
| ٢٠ | ١٧ | ٢٢ | ٢ | ٤ |

نقش کے خالی خانہ میں یہ مقصد لکھیں بحق آیت مبارکہ یا مُسخر سخرلی متاع الدنیا و سخرلی کُل مخلوقات کما سخرت لسُلیمان بن داؤد علیہ السلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا عزیز یا باسط یا منعم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٧٠٤ | ٤٤٠ | ٤٤ | ٥٢٨ | ١١٨٢ |
| ٣٩٦ | ٩٢٤ | ٨٧٤ | ٥٧٢ | ١٢٢ |
| ٦٩٨ | ٤٨٤ | مقصد یہاں لکھیں | ٦١٦ | ١١٠٠ |
| ٢٢٠ | ٢٦٤ | ١٠١٢ | ١٠٩٤ | ٣٠٨ |
| ٨٨٠ | ٧٨٦ | ٩٦٨ | ٨٨ | ١٧٦ |

یا عزیز یا باسط یا منعم

یا عزیز یا باسط یا منعم

یا عزیز یا باسط یا منعم

# تسبیح فاطمۃ سیدہ علیہا السلام

## روحانیت روحانی معالجہ

از تحریر: صوفی عبدالرؤف نظامی قادری، رینالہ خورد

**تسبیح کا مفہوم**:۔ اللہ تعالیٰ کے جلال کے سامنے اسکی صفات کو ہر عیب و برائی سے بلند و بالا جانتے ہوئے اسکی شان و عظمت کی توصیف کو زبان کی زینت بنایا جائے۔

حدیث مبارکہ میں آتا ہے کہ رسول ﷺ نے اپنی صاحبزادی خاتون جنت حضرت فاطمہؓ کو خاص طور پر ایک تسبیح بتائی یہ عام طور پہ تسبیح فاطمہ کے نام سے مشہور ہے۔ آپ نے فرمایا کہ تم 33 بار کہو سبحان اللہ، سبحان اللہ پھر 33 با کہو الحمد للہ، الحمد للہ پھر 34 بار کہو اللہ اکبر، اللہ اکبر یہ سب ملا کر ایک سو بار ہوئے آپؐ نے فرمایا کہ اس میں تمہارے لئے بہت زیادہ ثواب ہے اس تسبیح کو تسبیح فاطمہؓ کہا جاتا ہے کیونکہ رسول ﷺ نے فاطمہؓ ہی کو اس کی تلقین فرمائی تھی لیکن درحقیقت آپؐ نے حضرت فاطمہؓ کے واسطہ سے امت کی تمام خواتین کو ذکر کیا یہ قیمتی روحانی تحفہ عطا فرمایا ہے۔

علم نفسیات کی رو سے فطری طور پر عورتوں کا ایک خاص مزاج ہے بے شمار نفسیاتی امراض پائے جاتے ہیں۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ عورتیں جب اکٹھا ہوتی ہیں تو وہ فوراً ایک دوسرے کی باتوں کا غیر ضروری چرچا کرنے میں مصروف ہو جاتی ہیں کسی نہ کسی کے بارے میں اچھی بری باتیں ان کا موضوع گفتگو بن جاتی ہیں یہ عورتوں کی ایک عام کمزوری ہے جس سے بہت کم عورتیں اپنے کو محفوظ کر پاتی ہیں۔ دوسرا عورتوں کو گھر کے کام کاج میں زیادہ وقت صرف کرنا پڑتا ہے اتنا وقت نہیں ہوتا کہ وہ زیادہ لمبے وظائف ذکر وغیرہ پڑھ سکیں۔ مذکورہ تسبیح یہاں اُن کے لئے لمبے چوڑے ذکر اذکار سے چھٹکارا ہے وہاں عورتوں کو اس گناہ سے بچانے کی ایک تدبیر ہے۔ سیدہ فاطمہؓ کے وسیلے سے رسول ﷺ نے امت کی خواتین کو ایک اچھی مشغولیت دے دی ہے جس میں اپنے آپ کو مصروف کر کے وہ ثواب بھی حاصل کریں اور آخرت کے نقصان سے بھی بچ جائیں۔

خاص طور پہ زیادہ عمر کی عورتوں کے لئے اور بھی زیادہ اہم ہے ایک عورت کی عمر جب بڑھتی ہے تو اس کے بعد اس کی عملی مصروفیت اسی نسبت سے کم ہو جاتی ہے اس کے لئے اپنے خالی وقت کا بہترین مصرف یہ ہے کہ وہ دوسروں کے بے جا تذکرہ میں اپنا وقت ضائع نہ کرے بلکہ تسبیح سیدہ فاطمہؓ کی صورت میں اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے لگے اس کے نتیجہ میں یہ ہوگا کہ دُنیا میں اس کو قلبی سکون حاصل ہوگا اور آخرت میں جنت کا ابدی آرام، اس کے ذکر سے جسم اور روح کی طہارت برقرار رہتی ہے۔ اس ذکر کے بارے میں علمائے حق، پیران کامل فرماتے ہیں اس سے باطن کی صفائی اور قرب الٰہی حاصل ہوتا ہے حصول مقاصد دینی و دُنیاوی اور فراخی رزق کے لئے بھی عمدہ ہے اس دُنیا میں اس کے ذاکر کا چہرہ خراب نہ ہوگا پُرنور رہے گا۔

## کرشماتی جفر
## رجعت حروفِ صوامت

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

**قارئین کرام**! سب سے پہلے اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ پھر حضور پاک ﷺ پر لاتعداد درود و سلام۔ آجکل حروف صوامت کی رجعت سے ہر تیسرا شخص پریشان ہے۔ جس نے حروف صوامت کی زکات بغیر اجازت نکالی ہو۔ وہ رجعت حروف صوامت میں مبتلا ہے۔ جس میں کاروبار بند، اولاد بند، آئے دن کوئی نہ کوئی پریشانی لگی رہتی ہے۔ مقدمات میں پھنسے ہوتے ہیں، حروف صوامت کے توڑ کیلئے یہ عمل کریں۔ اللہ پاک ان سے نجات دلا دیگا۔

حروف صوامت کی رجعت کا توڑ مندرجہ ذیل ہے۔ سب سے پہلے سوا لاکھ مرتبہ تیسرا کلمہ طیبہ پڑھا کریں۔ سوا لاکھ مرتبہ اسکا چلّہ لگالیں۔ ہر نماز کے بعد (70) مرتبہ استغفار پڑھا کریں۔ اور توبہ کریں کہ یا اللہ پاک مجھے بخش دے۔ اور رجعت و پریشانی دُور کریں۔ جب قمر مشتری کو بنظر تثلیث یا قران ناظر ہو۔ تو حروف نورانی جو یہ ہیں زعفران و عنبر سے (90) پرچیوں پر لکھیں۔ الرٰ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ طٰسٓ۔ حٰمٓ۔ قٓ۔ نٓ بحقِّ محمد الرسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعلٰی آلہٖ وَسَلَّم یہ (90) پرچیوں پر لکھ کر روزانہ ایک ایک پرچی پئیں۔ جب کوئی ستارہ شرف یا اوج میں ہو۔ تو اس نقش کو چاندی کی پلیٹ پر کندہ کر کے پاس رکھیں۔ اس پر (41) مرتبہ سورہ یوسفؑ پڑھ کر دم کریں۔ اسکا ثواب انبیاء کرامؑ کو ہدیہ کریں۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

کافی کافی
معافی معافی معافی
شافی شافی شافی شافی
اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳۸۰۹ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳۸۰۸ |
| ۲ | ۹ | ۱۳۸۱۱ | ۳ |
| ۱۳۸۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

محمدؐ ماجد ماجد لہٗ لہٗ لہٗ
ماجد واحد واحد للہ للہ للہ للہ

محمد احمد حامد محمود ﷺ



# صدقہ کے فوائد

حکام صدقہ سے متعلق اگر صدقہ کرنے والا جان لے اور سمجھ لے کہ اس کا صدقہ فقیر کے ہاتھ میں جانے سے پہلے اللہ کے ہاتھ میں جاتا ہے تو یقینا دینے والے کو لذت، لینے والے سے کہیں زیادہ ہوگی۔

کیا آپ کو صدقہ کے فوائد معلوم ہیں؟

**فوائد نمبر 17، 18، 19 کو خاص توجہ سے پڑھیے گا:۔**

تو سن لیں!

صدقہ دینے والے بھی اور جو اس کا سبب بنتے ہیں وہ بھی!!!

1۔ صدقہ جنت کے دروازوں میں سے ایک دروازہ ہے۔

2۔ صدقہ اعمال صالحہ میں افضل عمل ہے، اور سب سے افضل صدقہ کھنا کھلانا ہے۔

3۔ صدقہ قیامت کے دن سایہ ہوگا، اور اپنے دینے والے کو آگ سے خلاصی دلائے گا۔

4۔ صدقہ اللہ جل جلالہ کے غضب کو ٹھنڈا کرتا ہے، اور قبر کی گرمی کی ٹھنڈک کا سامان ہے۔

5۔ میت کے لیے بہترین ہدیہ اور سب سے زیادہ نفع بخش چیز صدقہ ہے، اور صدقہ کے ثواب کو اللہ تعالی بڑھاتے رہتے ہیں۔

6۔ صدقہ مصفی ہے، نفس کی پاکی کا ذریعہ اور نیکیوں کو بڑھاتا ہے۔

7۔ صدقہ قیامت کے دن صدقہ کرنے والے کے چہرے کا سرور اور تازگی کا سبب ہے۔

8۔ صدقہ قیامت کی ہولناکی کے خوف سے امان ہے، اور گزرے ہوئے پر افسوس نہیں ہونے دیتا۔

9۔ صدقہ گناہوں کی مغفرت کا سبب اور سیئات کا کفارہ ہے۔

10۔ صدقہ خوشخبری ہے حسن خاتمہ کی، اور فرشتوں کی دعا کا سبب ہے۔

11۔ صدقہ دینے والا بہترین لوگوں میں سے ہے، اور اس کا ثواب ہر اس شخص کو ملتا ہے جو اس میں کسی طور پر بھی شریک ہوں۔

12۔ صدقہ دینے والے سے خیر کثیر اور بڑے اجر کا وعدہ ہے۔

13۔ خرچ کرنا آدمی کو متقین کی صف میں شامل کر دیتا ہے، اور صدقہ کرنے والے سے اللہ کی مخلوق محبت کرتی ہے۔

14۔ صدقہ کرنا جود و کرم اور سخاوت کی علامت ہے۔

15۔ صدقہ دعاوں کے قبول ہونے اور مشکلوں سے نکالنے کا ذریعہ ہے۔

16۔ صدقہ بلاء (مصیبت) کو دور کرتا ہے، اور دنیا میں ستر دروازے برائی کے بند کرتا ہے۔

17۔ صدقہ عمر میں اور مال میں اضافے کا سبب ہے، کامیابی اور رزق کا سبب ہے۔

18۔ صدقہ علاج بھی ہے دوا بھی اور شفاء بھی

19۔ صدقہ آگ سے جلنے، غرق ہونے، چوری اور بری موت کو روکتا ہے۔

20۔ صدقہ کا اجر ملتا ہے، چاہے جانوروں اور پرندوں پر ہی کیوں نہ ہو۔

از تحریر: حاجی سید حسن علی نقوی

# اسمائے باری تعالیٰ سے علاج

رسولِ خدا کا فرمان ہے: اَلْاَعْدَادُ اَرْوَاحٌ وَالْحُرُوْفُ اَشْبَاحٌ

اعداد بمنزلہ روح ہیں اور حروف بمنزلۂ قالب ہیں۔ اس قولِ نبوی کے مصداق جب عربی اسمائے الٰہی کو اعداد میں convert کیا جائے تو ان کی اصل روح سامنے آتی ہے اور وہ انتہائی مؤثر ہو جاتے ہیں۔ اس فلسفے کی بنیاد پر "الٰہی ٹیلی تھراپی" وجود میں آئی ہے۔

"الٰہی ٹیلی تھراپی" میں بیمار شخص کے دائیں بازو پر کسی بھی قلم سے بیماری کے سامنے دیئے گئے اعداد لکھ دیں، تو بفضلِ الٰہی ٹھیک آدھ گھنٹے کے بعد بیماری میں تخفیف شروع ہو جاتی ہے، اور بتصدقِ چہاردہ معصومینؑ بیماری سے نجات مل جاتی ہے۔ اعداد با پرہیز قبلہ رخ بیٹھ کر کسی بوقت اذان لکھیں، قریب مسجد نہ ہو تو خود اذان دے کر ان معجزہ نما اعداد سے فیض پائیں اور اپنے تجربات سے آگاہ کریں۔ (**دعاگو: شہزادہ سیّد محسن علی زنجانی**)

بیماریاں اور ان کے کوڈ نمبر حسب ذیل ہیں:

| نمبر شمار | بیماریاں | اعداد |
|---|---|---|
| ۱ | گلے میں ہر قسم کا درد | ۸۱۲،۲۱۲،۲۲،۴ |
| ۲ | مچھر کا کاٹنا | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۵ |
| ۳ | آگ یا گرم پانی سے جلنا | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۶ |
| ۴ | سفر کے دوران قے روکنے کے لیئے | ۸۱۲،۲۱۲،۶۸،۷ |
| ۵ | لو(Low) بلڈ پریشر | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۱۲ |
| ۶ | ہائی بلڈ پریشر | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۱۳ |
| ۷ | پیلا یرقان | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۱۴ |
| ۸ | سخت سردی لگ جانا | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۲۱ |
| ۹ | فالج | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۲۸ |
| ۱۰ | شوگر | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۰ |
| ۱۱ | صدمے یا خوف کی وجہ سے تکلیف ہونا | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۲ |
| ۱۲ | گھٹنوں کے جوڑوں کی سوجن اور گیس کا درد | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۳ |
| ۱۳ | بواسیر | ۸۱۲،۲۱۲،۴،۳۴ |
| ۱۴ | چہرے کی پھنسیاں | ۵،۶۶ |
| ۱۵ | زہریلی گیس کے اثرات اور سوجن | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۵ |
| ۱۶ | دمہ، بچے کے معدے میں درد | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۷ |
| ۱۷ | موشن یعنی دست، جلاب | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۸ |
| ۱۸ | نزلہ اور چھینکوں کا آنا | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳۹ |
| ۱۹ | دھول اور دھوئیں کی وجہ سے الرجی | ۶۸،۳۷ |
| ۲۰ | بارہ سال سے کم عمر بچوں کی تمام بیماریاں | ۸۱۲،۲۱۲،۶۶،۳ |
| ۲۱ | گیس، بدہضمی، کھانا کھانے کے بعد سانس لینے میں تکلیف، السر | ۵،۳ |
| ۲۲ | مثانے اور گردے کی تکالیف، پیشاب کی زیادتی اور رات کو بچوں کا نیند کے دوران پیشاب کرنا | ۵،۱۵ |
| ۲۳ | ہر قسم کا درد | ۶،۳۶۲،۵ |
| ۲۴ | قبض | ۵،۳۰ |
| ۲۵ | گلے میں خشکی اور شدید درد | ۵،۳۲ |
| ۲۶ | کینسر کی وجہ سے شدید درد | ۵،۳۲ |
| ۲۷ | دل کی تکلیف اور نیند نہ آنا | ۵،۳۸ |
| ۲۸ | کمر کا درد | ۱۰۹،۷ |

# نادِ علی علیہ السلام کے چند مجرّب اوراد

انتخاب: ڈاکٹر دلشاد احمد

کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے ؎

ہیبتِ نادِ علیؑ میں یہ قرینہ دیکھا
رقص کرتا ہوا خشکی پہ سفینہ دیکھا
جب بھی مشکل میں لیا نامِ علیؑ گھبرا کر
میں نے مشکل کی جبیں پہ بھی پسینہ دیکھا

بزرگانِ دین نے فرمایا ہے کہ نادِ علیؑ میں اسمِ اعظم پوشیدہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے نادِ علیؑ کو نازل کیا ہے۔ نادِ علیؑ کا وظیفہ اور نقش دونوں بے مثال ہیں۔ آیئے! نادِ علیؑ کے روحانی فیوض کا مختصر جائزہ لیں۔

## نقشِ نادِ علیؑ:

نقشِ نادِ علیؑ صغیر ذیل میں دیا جارہا ہے، جو بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ نقش کو اپنے پاس رکھنا روحانی فیض کا باعث ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠٨٥ | ١٠٨٨ | ١٠٩٢ | ١٠٧٨ |
| ١٠٩١ | ١٠٧٩ | ١٠٨٤ | ١٠٨٩ |
| ١٠٨٠ | ١٠٩٤ | ١٠٨٦ | ١٠٨٣ |
| ١٠٨٧ | ١٠٨٢ | ١٠٨١ | ١٠٩٣ |

## دشمن سے حفاظت:

نادِ علیؑ کا ورد دشمن کو زیر و بنا دیتا ہے اور نقشِ نادِ علیؑ دشمن کے شر سے محفوظ رکھتا ہے۔ دشمن سے تحفظ کے لیے کم از کم روزانہ صبح و شام 21 بار ورد کریں اور نقش اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ اوّل و آخر درود شریف 11 مرتبہ لازمی پڑھیں۔

## کالے جادو سے نجات:

کالے جادو سے تحفظ اور نجات کی خاطر 33 بار نادِ علیؑ، 11 بار آیت الکرسی، 3 بار سورۂ عبس، 3 بار چہار قل ورد کر کے پانی پر دم کر کے صبح و شام پئیں اور نقشِ نادِ علیؑ گلے میں ڈالیں۔

## ہر بَلا و آفت دور:

ہر بلا و آفت سے حفاظت کے لیے صبح و شام 11 بار نادِ علیؑ، آیت الکرسی 21 بار اور درود شریف 11 بار پڑھ کر پانی پئیں اور سینے پر دم کریں۔ نقشِ نادِ علیؑ گلے میں ڈالیں۔

## امراض کا خاتمہ:

خطرناک امراض مثلاً کالا یرقان (ھیپاٹائٹس)، جوڑوں کا درد، بواسیر، شوگر اور ہائی بلڈ پریشر کے لیے نادِ علیؑ 66 بار، سورۂ فاتحہ 33 بار، سورۂ یٰسین 3 بار، درود شریف 11 بار صبح و شام پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔ ادویاتی علاج بھی ساتھ ضروری ہے۔ نقشِ نادِ علیؑ اپنے پاس رکھیں۔

## شادی میں رکاوٹ:

شادی میں رکاوٹ دور کرنے کے لیے 21 بار روزانہ نادِ علیؑ، سورۂ یٰسین 3 بار اور 3 بار سورۂ مزمل پڑھ کر دعا کریں۔ یہ 90 دن کا عمل ہے۔

## میاں بیوی میں محبت:

میاں بیوی میں لڑائی جھگڑا ختم کرنے کے لیے اور محبت پیدا کرنے کے لیے صبح و شام 33 بار نادِ علیؑ میٹھی چیز پر دم کر کے کھلا دیں۔ یہ 40 دن کا عمل ہے۔

## کاروبار میں برکت:

کاروبار میں خیر و برکت کے لیے صبح و شام 11 بار نادِ علیؑ کا وظیفہ کریں۔ اس کے بعد اگر ایک ہزار بار **یَا رَزَّاقُ یَا کَرِیْمُ** کا وظیفہ بھی کریں، تو سونے پر سہاگہ ہوگا۔

# اسرارِ غیبی

از تحریر: علامہ آغا سید محمد ابوالحسن موسوی مشہدی، اسلام آباد

## عمل حب سورۃ والناس شریف

1:۔ یہ عمل بہت ہی مؤثر ہے ایک ہزار بار سورۃ الناس شریف پڑھی جائے اس طرح کہ ہر سو مرتبہ سورۃ الناس کے بعد یہ توکیل پڑھیں۔

## حب کے لئے یہ ہے

2:۔ توکل ایھا الناس و انت ایھا الخناس و احرقوا ملك الناس قلب فلاں بن فلاں بالمحبة و المودة و عطفوا قلبه علی فلاں بن فلاں بحق هذا سورة الشریفه بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ

## اگر کسی سے اہم کام ہو

3:۔ توکل ایھا الوسواس و انت ایھا الخناس و ضربوا فلاں بن فلاں فی هذا الساعة من بمقامه حدید و سموله حاجتی و غرفوه باسمی و کینتی اقسمت علیك یا بدوح بحق آدم و نوح و موسیٰ کلیم الله و عیسیٰ الروح و النبی الهادی المصطفیٰ الممدوح ان تسلب عقل و روح فلاں بن فلاں فی محبة فلاں بن فلاں بحق اسم الله الله الله الله الله الله و صلی الله علیه سیدنا محمد صلی الله علیه وآله وسلم

## حب کے لئے طلسم

5:۔ اس عزیمت کو انار کی لکڑی پر لکھیں اور عدد مطلوب کے مطابق پڑھیں۔ یہ لکھیں

مقطش مقطش، فیطش فیطش، قسطولش قسطولش، قبطوش قبطوش، بهلیاهیش بهلیاهیش، هلوش هلوش، مفهوش مفهوش، کمدش کمدش کمدش، احب یا خاطف و یا عبدالنار و یا میمون الغمامی و اخطف قلب فلاں بن فلاں الی محبة فلاں بن فلاں حی لا یهنا لها نوم لا فی اللیل و لا فی نهار حتیٰ یاتی الی فلاں بن فلاں الوحا و لوحا العجل الساعة

## اگر خاوند یا بیوی سرکشی کریں تو یہ عمل بے حد مؤثر ہے

8:۔ 3 ٹکڑے کاغذ صبح فجر کے وقت قارش قارش طرش طرش هلطوش هلطوش کیکموش کیکموش اطلفت الملح وودنه یا سورة لا بودنه ولا علیح الاقلب الی محبة فلاں بن فلاں بحق هذا الحروف ااااشش بمعه درود صحیح اا توکلو یا خدام هذا اسما العظمه و هبو اوصبحو و احرفوا قلب فلاں بن فلاں الی محبة فلاں بن فلاں ایافی طالب کامل خاصفا ذلیلا الوحا الوحا الوحا الوحا العجل العجل العجل الساعه الساعه الساعه

## حاجت کے لئے پڑھ کر دعا کریں

9:۔ رات کو یہ عمل 11 شب متواتر کریں۔ 75 سورۃ والناس 255 یا حمشا یا شمشا یا محلهنا

## تسخیر محبوب کے لئے

10:۔ کسی بھی شخص کیلئے عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر میوہ دار درخت پر لٹکائیں اور خود 108 مرتبہ پڑھیں اگر وہ لوہے کی زنجیروں میں بھی ہو تو آئے گا۔

الم الله لا اله الا هو الحی القیوم الله الله الله یا معارج یا معارج یا معارج یا حی یا حی یا حی یا حی یا قبوم یا قیوم یا قیوم یارب یا رب یا رب برحمتك یا ارحم الراحمین و صلی الله علیٰ سیدنا محمد و آله اجمعین یا رب احرق قلب فلاں بن فلاں یحبونهم کحب الله والذین آمنو اشد حبا الله ثم یا عاطمحا سحابا یا هو بالحی با طمعو یا درسم طعم اربا عا کسوبا لو کع سا محبوب یا سح یا مطظره و حح باست یا اسح ملعوا الله و طه الا صبود لا حول و لا قوة الا بالله

# انگشتری کون سے ہاتھ میں پہننی چاہیے؟

آپ یہ سوال پڑھ کر یقیناً ہنس دیں گے کہ یہ بھی بھلا کوئی پوچھنے یا غور کرنے کی بات ہے، مکتبِ اہلِ بیتؑ میں طے ہے کہ انگشتری دائیں ہاتھ میں پہننی چاہیے۔ ہمارا بھی پختہ یقین یہی ہے، مگر اس تحریر کا باعث یہ ہے کہ جیسے دیگر بہت سی طے شدہ باتوں کو کہیں بوجہ اتحادِ امت اور کہیں بنامِ خاطرِ احباب بدلنے کی کوششیں کی جارہی ہیں، اسی طرح کچھ عرصے سے کچھ مومنین کے بائیں ہاتھ میں انگشتریاں نظر آرہی ہیں، اور جب اُن سے پوچھا جائے، تو وہ فرماتے ہیں کہ فلاں مجتہد نے بھی پہنی ہوئی ہے یا فلاں مجتہد نے اس کی اجازت دی ہے۔ جب ہم نے ایک مہربان سے کہا کہ مجتہدوں کی تقلید سے پہلے عملِ رسولؐ و آئمۃ الھدیٰؑ بھی دیکھ لیا کیجئے، تو انہوں نے اپنے عمل (بائیں ہاتھ میں انگشتری پہننے) کا دفاع کرتے ہوئے فرمایا کہ آپ دکھائیں کہ کہاں لکھا ہے کہ انگشتری صرف دائیں ہاتھ میں ہی پہننی چاہیے۔

شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی

ہم نے انہیں جو حوالہ جات دکھائے، وہ نذرِ قارئین ہیں تاکہ بہتوں کا بھلا ہو۔

### ۱۔ تہذیب الاسلام:

یہ کتاب علامہ محمد باقر مجلسیؒ کی فارسی تالیف ''حلیۃ المتقین'' کا اُردو ترجمہ ہے۔ مترجم الحاج سیّد مقبول احمد دہلویؒ ہیں۔ اس کتاب کو معروف ناشر افتخار بکڈپو، اسلام پورہ، لاہور نے شائع کیا ہے۔ اس کا دوسرا باب بعنوان ''زیورات اور بناؤ سنگھار'' ہے۔ جس کی فصل ۱ تا ۷ انگشتری سے متعلق ہیں۔

✵ پہلی فصل ''انگشتری پہننے کی فضیلت اور اُس کے آداب'' میں مرقوم ہے:۔

''بسندِ معتبر حضرت امیر المؤمنین صلوات اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ انگھوٹھی داہنے ہاتھ میں پہنا کرتے تھے۔ یہی حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے''۔ (صفحہ ۳۲)

''سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ نے جناب امیر المومنینؑ سے فرمایا: یا علیؑ! انگھوٹھی داہنے ہاتھ میں پہنو تاکہ تمہارا شمار مقربین میں ہوجائے۔ عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ! مقربین کون ہیں؟ فرمایا: جبرئیل و میکائیل۔ پھر استفسار فرمایا: کون سی انگوٹھی پہنوں۔ ارشاد ہوا کہ عقیق سرخ کی کیونکہ عقیق سرخ نے خدا کی وحدانیت اور میری نبوّت کا اور تمہاری لئے اے علیؑ میرے وصی ہونے کا اور تمہاری اولاد کے لئے امامت اور تمہارے دوستوں کے لئے بہشت کا اور تمہارے شیعوں اور فرزندوں کے لئے جنت الفردوس کا اقرار کیا ہے''۔ (صفحہ ۳۲ تا ۳۳)

''حدیثِ معتبر میں منقول ہے کہ حضرت امام موسیٰ کاظمؑ سے سوال کیا گیا کہ جناب امیر المومنین صلوٰۃ اللہ علیہ داہنے ہاتھ میں انگوٹھی کیوں پہنا کرتے تھے؟ فرمایا اس لئے کہ وہ پیشوائے اصحاب الیمین ہیں جن کے نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں دیئے جائیں گے۔ دوسرے اس لئے کہ حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنتے تھے۔ اور ہمارے شیعہ جن علامات سے پہچانے جائیں گے اُن میں سے اوّل تر داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہننا؛ دوسرے فضیلت کے وقت نماز پنجگانہ پڑھنا؛ تیسرے زکوٰۃ دینا؛ چوتھے اپنا مال اپنے مومن بھائیوں کو تقسیم کرنا؛ پانچویں لوگوں کو نیکی کا حکم کرنا؛ چھٹے لوگوں کو بدی سے باز رکھنا''۔ (صفحہ ۳۳)

''حضرت امیر المومنین صلوات اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت جبرئیلؑ نے جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ سے عرض کیا کہ جو داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنتا ہو اور اس سے اس کی غرض آپ کی سنت کی متابعت ہو تو اگر عرصۂ محشر میں اس کو پریشان دیکھوں گا تو اس کا ہاتھ پکڑ کر آپؐ کے اور حضرت امیر المومنین صلوات اللہ علیہما کے پاس پہنچا دوں گا''۔ (صفحہ ۳۳)

''حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہننا پیغمبروں کی سنت ہے''۔ (صفحہ ۳۳)

✵ فصل سوم ''عقیق کی فضیلت'' میں درج ذیل حدیث مذکور ہے:۔

''دوسری حدیث میں منقول ہے کہ جبرئیل علیہ السلام حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ!

پروردگارِ عالم آپ کو سلام کہتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہنو اور اس کا نگینہ عقیق کا ہو اور علیؑ ابن ابی طالبؑ اپنے چچا زاد بھائی سے کہہ دو کہ وہ بھی انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہنیں اور نگینہ عقیق کا ہو۔ حضرت امیر المومنینؑ نے پوچھا یا حضرت عقیق کون سا ہے؟ فرمایا وہ ایک پہاڑ ہے یمن میں جس نے خدا کی توحید کا، میری نبوت کا، تمہاری اور تمہاری اولاد کی امامت کا اور تمہارے شیعوں کیلئے بہشت کا اور تمہارے دشمنوں کے لئے جہنم کا اقرار کیا ہے"۔ (صفحہ ۳۷)

فصل چہارم "یاقوت، زبرجد اور زمرد کی فضیلت" میں حسبِ ذیل حدیث مرقوم ہے:

"حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ یاقوت اور زبرجد کی انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہننا سنت ہے"۔ (صفحہ ۳۷)

فصل پنجم "فیروزہ اور جزع یمانی کی فضیلت" میں یہ حدیث مذکور ہے:۔

"حضرت امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ جزع یمانی کی انگوٹھی پہننا مکرِ شیاطین سے بچاتا ہے۔ جناب امام رضاؑ سے بقول حضرت امیر المومنین صلوات اللہ علیہ وآلہٖ منقول ہے کہ ایک دن جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ جزع یمانی کی انگوٹھی پہنے ہوئے بیت الشرف سے برآمد ہوئے اور ہمارے ساتھ نماز پڑھی اور جب نماز سے فارغ ہوئے تو وہ انگوٹھی مجھے عنایت کی اور فرمایا کہ اس کو داہنے ہاتھ میں پہن کر نماز پڑھا کرو کہ جزع یمانی کے ساتھ نماز ستر نمازوں کے برابر ہے۔ یہ نگینہ تسبیح و استغفار پڑھتا رہتا ہے اور اس کا ثواب انگوٹھی پہننے والے کے لئے لکھا جاتا ہے"۔ (صفحہ ۳۹)

فصل ششم "دُرِ نجف، بلور، حدید چینی و دیگر نگینوں کی فضیلت" میں ایک طویل حدیث بسندِ معتبر مفضل ابن عمرو سے منقول ہے، جس کا متعلقہ حصہ درج ذیل ہے:۔

"...... حضرت آدمؑ نے چاندی کی انگوٹھی بنائی اور عقیق سرخ کا نگینہ (جس پر اسمائے مبارک کندہ تھے) جڑ کر داہنے ہاتھ میں پہن لی چنانچہ یہی سنت قائم ہوگئی، اور اولادِ آدمؑ میں جتنے پرہیزگار ہیں سب اسی پر عمل کرتے ہیں"۔

فصل ہشتم "نگینہ پر کیا کیا نقش کرنا مناسب ہے؟" میں پہلی حدیث یوں مرقوم ہے:۔

"حسین ابن خالد نے جناب امام رضاؑ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا: آیا جائز ہے کہ کوئی شخص ہاتھ میں ایسی انگوٹھی پہنے ہو جس میں لا الہ الا اللہ نقش ہو اور استنجا کرلے۔ حضرتؑ نے فرمایا: میں یہ امر کسی کے لئے بہتر نہیں سمجھتا۔ اس پر حسین نے عرض کیا کہ آیا جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ اور آپؑ کے آباؤ اجداد انگوٹھی پہنے ہوئے استنجا نہیں کرتے تھے؟ فرمایا: ہاں کرتے تھے، مگر اُن کے داہنے ہاتھ میں انگوٹھی ہوتی تھی تم خدا سے ڈرو اور ان پر بہتان نہ کرو۔ پھر فرمایا: حضرت آدمؑ کا نقش نگین تھا: **لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ**، جو بہشت سے ساتھ لائے تھے"۔ (صفحہ ۴۱)

۲۔ **تحفۃ العوام** (مقبول جدید):

یہ کتاب مسائلِ شرعیہ کی تسہیل کی خاطر مرتب کی گئی ہے، جسے افتخار بکڈپو، لاہور نے شائع کیا ہوا ہے، اور یہ کتاب تقریباً ہر گھر میں موجود ہے۔ اس کا پہلا ایڈیشن محترم منظور حسین نقویؒ کا مرتبہ تھا اور موجودہ ایڈیشن سیّد زوّار حسین ہمدانی فاضلِ عراق کا مرتبہ ہے۔

مرتب کا دعویٰ ہے کہ یہ تحفۃ العوام الحاج سیّد علی حسین سیستانی اور الحاج سیّد محمد سعید الحکیم کے فتاویٰ کے مطابق ہے۔ اس کا بائیسواں باب بعنوان "تہذیب زندگی فضیلتِ علم" ہے۔ اس باب میں صفحہ ۲۸۹ پر "انگشتری" کے عنوان کے تحت مرقوم ہے کہ "مومن کی ایک یہ بھی علامت ہے کہ اس کے داہنے ہاتھ میں انگوٹھی ہو"۔

۳۔ **تحفۃ الابرار**:

یہ علمِ حدیث کی مشہور کتاب "جامع الاخبار" مؤلفہ شیخ صدوقؒ کا اُردو ترجمہ ہے، جو علامہ سیّد ظفر حسن امروہویؒ نے کیا ہے۔

اس کتاب کا باب نمبر ۹۱ بعنوان "انگشتری عقیق" ہے۔ اس میں درج ذیل احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ انگشتری دائیں ہاتھ میں پہنی چاہیے:۔

"(۷۳۱) قال ابن عباس (رض) هبط جبرئيل على النبي (ص) فقال يا محمد ربي يقرؤك السلام ويقول لك البس خاتمك بيمينه واجعل فصه عقيقا وقل لابن عمك يلبس خاتمه بيمينه ويجعل فصه عقيقا فقال علي (ع) يا رسول الله وما العقيق قال: العقيق جبل باليمن اقر لله بالوحدانية ولي بالنبوة ولك بالوصية ولاولادك الائمة بالامامة ولشيعتك بالجنة ولاعدائك النار۔

ابنِ عباسؓ سے مروی ہے کہ جبرئیلؑ رسول اللہ پر نازل ہوئے اور کہا اے محمدؐ خداوند عالم نے بعد سلام فرمایا ہے کہ اپنے داہنے ہاتھ

میں عقیق کے نگین کی انگشتری پہنو اور اپنے ابن عم سے کہو کہ وہ بھی ایسی ہی انگشتری پہنیں۔ علیؑ نے پوچھا کہ یارسول اللہ عقیق کیا ہے؟ فرمایا: وہ یمن کا ایک پہاڑ ہے جس نے وحدانیتِ خدا اور میری نبوت اور تمہاری اولاد کی امامت اور تمہارے شیعوں کے جنتی اور دشمنوں کے دوزخی ہونے کا اقرار کیا ہے"۔ (صفحہ ۲۷۵) وَقَالَ النبی (ص) تختموا بالعقیق فانہ ینفی الفقر والیمنی احق بالزینۃ

فرمایا رسولؐ اللہ نے عقیق کی انگوٹھی پہنو جب تک وہ ہاتھ میں رہے گی فقر کو دور کرے گی اور داہنا ہاتھ زینت کے لئے زیادہ سزاوار ہے"۔ (صفحہ ۲۷۶)

## ۴۔ علل الشرائع:

شیخ صدوقؒ کی اس تالیف کا اردو ترجمہ سیّد حسن امداد صاحب ممتاز الافاضل نے کیا ہے اور اسے الکساء پبلشرز، کراچی نے شائع کیا ہے۔ اس کتاب کی جلد اوّل کا باب ۱۲۷ بعنوان "حضرت امیر المؤمنینؑ اپنے داہنے ہاتھ میں انگوٹھی کیوں پہنا کرتے تھے" بر صفحہ ۱۸۱ درج ذیل احادیث مرقوم ہیں:-

"(۱) بیان کیا مجھ سے عبدالواحد بن محمد عبدوس عطار نیشاپوریؒ نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے علی بن محمد بن قتیبہ نیشاپوری نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے فضل بن شاذان نے روایت کرتے ہوئے محمد بن ابی عمیر سے ان کا بیان ہے کہ میں نے ایک مرتبہ حضرت ابوالحسن موسیٰ علیہ السلام سے عرض کیا کہ یہ بتائیں کہ امیر المومنینؑ اپنے دستِ یمین (داہنے ہاتھ) میں انگوٹھی کیوں پہنتے تھے؟ آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ اس لئے دستِ یمین میں انگوٹھی پہنتے تھے کہ بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ آپ علیہ السلام اصحاب الیمین کے امام تھے۔ اللہ تعالیٰ نے اصحاب یمین کی مدح اور اصحاب شمال کی مذمت فرمائی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ بھی داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنا کرتے تھے۔ اور یہ ہمارے شیعوں کی علامت ہے۔ وہ اس سے اور اوقات نماز کی پابندی سے اور ادائیگیٔ زکوٰۃ سے اور اپنے بھائیوں کے ساتھ حسنِ سلوک اور نیکی کا حکم دینے اور برائی سے منع کرنے سے پہچانے جاتے تھے۔

(۲) بیان کیا مجھ سے عبداللہ بن عبدالوہاب قرشی نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے محمد بن ابراہیم قاینی نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے ابو قریش نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے عبدالجبار اور محمد بن منصور خزاز نے ان دونوں نے کہا کہ بیان کیا ہم سے عبداللہ بن میمون قداح نے روایت کرتے ہوئے حضرت جعفر ابنِ محمد سے انہوں نے اپنے پدر بزرگوار سے اور انہوں نے جابر بن عبداللہ سے روایت کی کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ اپنے داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنا کرتے تھے۔

(۳) بیان کیا مجھ سے عبداللہ بن محمد بن عبدالوہاب قرشی نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے منصور بن عبداللہ بن ابراہیم اصفہانی نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے علی بن عبداللہ اسکندرانی نے انہوں نے کہا کہ بیان کیا مجھ سے عباس بن عباس قانعی نے انہوں نے کہا بیان کیا مجھ سے سعید کندی نے روایت کرتے ہوئے عبداللہ بن حازم خزاعی سے انہوں نے ابراہیم بن موسیٰ جہنی سے انہوں نے سلمان فارسیؓ سے انہوں نے کہا کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ نے حضرت علیؑ سے ارشاد فرمایا کہ اے علیؑ! اپنے داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنا کرو، مقربین میں سے ہو جاؤ گے۔ حضرت علیؑ نے عرض کیا: یارسول اللہ! مقربین کون؟ فرمایا: جبرئیلؑ و میکائیلؑ۔ حضرت علیؑ نے دریافت کیا: یارسول اللہ! کس چیز کی انگوٹھی پہنوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ نے فرمایا: عقیق سرخ کی اس لئے کہ اس نے اللہ کی وحدانیت، میری نبوت اور تمہاری وصایت اور تمہاری اولاد کی اطاعت اور تمہارے محبین کے لئے جنت اور تمہاری اولاد کے دوستداروں کے لئے فردوس کا اقرار کیا ہے"۔

## ۵۔ نقوشِ عصمت:

یہ کتاب علامہ سیّد ذیشان حیدر جوادیؒ کی تالیف ہے۔ علامہ جوادیؒ نے اس میں چہاردہ معصومینؑ کی سوانح حیات تاریخی حوالوں سے رقم کی ہیں۔ باب بعنوان "نقشِ حیات امام حسن عسکریؑ" میں "اقوالِ حکیمانہ" کے ذیلی عنوان کے تحت صفحہ ۶۰۴ پر مرقوم ہے:-

"مومن کے کمالِ ایمان کی پانچ علامتیں ہیں:

(۱) بلند آواز سے بسم اللہ کہے؛

(۲) خاک پر سجدہ کرے؛

(۳) داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنے؛

(۴) دن رات میں ۵۱ رکعت نماز ادا کرے؛ اور

(۵) روز اربعین امام حسینؑ کی زیارت پڑھے۔

اس روایت میں ان امور کا ذکر کیا گیا ہے جنہیں عام طور سے امتِ اسلامیہ نے نظر انداز کر دیا ہے اور ان میں کوئی نہ کوئی تحریف ضرور کر دی ہے ورنہ ایمان کی علامتیں اس کے علاوہ بھی ہیں اور بہت سی ہیں جیسا کہ خود امام حسن عسکریؑ کی دوسری روایت میں پانچ مزید چیزوں کا ذکر کیا گیا ہے۔

انگوٹھی کے بارے عالم اسلام میں اس کے پہننے کا استحباب تو موجود ہے لیکن بعض علمائے اسلام نے اسے بائیں ہاتھ میں پہننے پر زور دیا ہے کہ داہنے ہاتھ میں پہننا شیعوں نے اپنا شعار اور طریقہ بنالیا ہے تو اس کی مخالفت ضروری ہے، اگرچہ یہی طریقہ سنتِ پیغمبرؐ کے مطابق بھی ہے لیکن اس سنت کا ترک کر دینا بھی ضروری ہے کہ اس طرح دیگر اقوام اور مذاہب سے مشابہت نہ ہونے پائے۔ امام حسن عسکریؑ نے صاحبانِ ایمان کو اسی نکتہ کی طرف متوجہ کیا کہ اگر دوسرے مذاہب کے لوگ صرف تمہاری ضد میں سیرتِ پیغمبرؐ کو ترک کر سکتے ہیں تو تمہارا بھی فرض ہے کہ تم سیرت پیغمبرؐ کا مکمل اتباع کرتے رہو اور اسی کو اپنا شعار بنائے رہو تاکہ سیرتِ پیغمبرؐ پر عمل کرنے والے اور سیرت سے اجتناب کرنے والے افراد کا فرق واضح ہو جائے اور حقیقی ایمان اور دعوائے ایمان واسلام الگ الگ ہو جائے۔

انگوٹھی کے بارے میں یہ نکتہ بھی قابلِ توجہ ہے کہ آئمہ طاہرینؑ نے انگشتری کے ساتھ اس کے نگینہ کے نقش کو بھی خاصی اہمیت دی ہے اور روایات میں ہر امام کی انگشتری کے نقش کا تذکرہ بھی موجود ہے جس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اماموںؑ نے اسے بھی تبلیغِ مذہب کا ایک ذریعہ بنالیا تھا اور ہر امامؑ نے وہی نقش اختیار کیا تھا جو اس دور کے لئے مناسب اور اس کے مقصد کی تکمیل کے لیے ضروری تھا جس کی تفصیلات کا اندازہ ہر امامؑ کے نقشِ انگشتری پر تحقیقی نظر ڈالنے ہی سے کیا جا سکتا ہے''۔

## حاصلِ کلام:

قارئینِ باتمکین غور فرمائیں کہ مذکورہ بالا ثقہ روایات کی موجودگی میں کسی ابہام کی گنجائش ہے کہ انگشتری دائیں ہاتھ میں پہننی چاہیے یا بائیں میں۔ فقۂ محمدیہ میں یہ بات طے ہے کہ انگشتری صرف دائیں ہاتھ میں پہننی چاہیے۔

کوئی مجتہد کچھ بھی کہیں، ان کا کہا ہوا اقوالِ ختمی مرتبتؐ اور آئمۃ الھدیٰ کے مقابل لائقِ اعتناء نہیں ہو سکتا۔ اصولِ کافی کے مقدمہ بعنوان ''مقدمۃ الکافی'' میں شیخ یعقوب کلینیؒ فرماتے ہیں:۔

''معصومؑ کا ایک اور ارشاد اس طرح ہے:

''جس نے اپنا دین قرآن اور محمدؐ وآلِ محمدؐ کی احادیث سے حاصل کیا وہ شخص پہاڑ کی طرح اپنے دین پر قائم رہتا ہے اور جس نے دین لوگوں کے اقوال اور فتاویٰ سے حاصل کیا اس کا دین مردود ہے کیونکہ فتوے دینے والے خود اپنے فتاویٰ کو بدلتے رہتے ہیں اور اپنے سابقہ اقوال کو مردود قرار دے کر نئی راہوں پر اپنے مقلدین کو ڈالتے رہتے ہیں۔''

ایک اور موقع پر امام معصومؑ نے فرمایا:

''جو شخص ہمارے امر کو قرآن سے حاصل نہیں کرتا اور ہماری احادیث پر عمل نہیں کرتا وہ خود کو بھی گمراہی سے بچا نہیں سکتا''۔

یہی وجہ ہے کہ ہمارے زمانے (یعنی غیبتِ صغریٰ) میں مجتہدانہ گرفت کی وجہ سے کئی مذاہب اور کئی ادیان وجود میں آرہے ہیں اور لوگوں میں تقلیدِ غیر معصوم کے ذریعے منافقت اور کفر وشرک پر مبنی اعتقادات مسلکِ محمدؐ وآلِ محمدؐ کے برخلاف مسلط کئے جارہے ہیں۔ یہ سب خدا کی طرف سے توفیق اور عدمِ توفیق کی وجہ سے ہے۔ کیونکہ جس کو خدا، آئمہ معصومینؑ کے صدقے میں توفیق دیتا ہے وہ اپنے ایمان میں پہاڑ کی طرح ثابت قدم رہتا ہے اور اس کو اللہ ایسے اسباب میسر کرتا ہے کہ وہ قرآن اور محمدؐ وآلِ محمد علیہم السلام کی احادیث سے علم، یقین اور بصیرت حاصل کرتا ہے۔ یہی وہ لوگ ہیں جو ہر زمانے میں گمراہوں کے مقابلے میں دین کے پہاڑ بن کر سربکف رہے۔ اگر اللہ کسی کو اپنے سے دور رکھنا چاہے تو اس شخص کا دین بھی محض عارضی وسرسری ہوتا ہے جس سے ہم سب لوگ خدا کی پناہ طلب کرتے ہیں۔ ایسی گمراہی کے اسباب یہ ہیں:۔

(۱) استحسان اور تقلیدِ غیر معصوم؛ اور

(۲) بغیر علم لدنی والہامی بصیرت کے آیاتِ قرآنی کی تاویل۔

چنانچہ بے بصیرت شخص خدا کے رحم وکرم پر ہوتا ہے۔ جسے اگر خدا چاہے تو صاحبِ ایمان بنادے اور نہ چاہے تو اس کا ایمان سلب کرلے۔ جو شخص صبح کو ایمان والا ہو اور شام کو کافر ہو جائے یا صبح کو کافر ہو اور شام کو ایمان والا بن جائے تو وہ حتمی طور پر کبھی بھی مومن نہیں بن سکتا کیونکہ (استحسان اس کا مشغلہ ہونے کی وجہ سے) وہ ہر اس بات کے پیچھے چل دیتا ہے جو اسے ظاہراً بھلی لگے اور یہ سمجھنے کی (بصیرت کے فقدان کی وجہ سے) کبھی کوشش بھی نہیں کرتا کہ جسے وہ اچھا سمجھ رہا ہے اس کی حقیقت کیا ہے؟'' (''خطوط البلاغ'' از سیّد برکت حسین رضوی، صفحات ۲۰ تا ۲۱)

ہمیں چاہیے کہ اندھی تقلید سے اجتناب برتیں، ورنہ ہمارا شمار بھی اُس بے شمار اکثریت کے ساتھ ہوگا جس کی اس مزرعۃ الآخرۃ میں آنکھیں بند ہیں، اور وہ آنکھیں قبروں میں جا کر کھلیں گی۔

# جادوگر کافر ہے، مگر جادو برحق ہے

از تحریر: سید علی عمران رضوی

مسلم معاشرے میں بھی یہ متھ (myth) کہ ''جادوگر کافر ہے، مگر جادو برحق ہے'' اتنی راسخ ہو چکی ہے کہ کوئی اس کے خلاف سننے کو تیار ہی نہیں۔ بلکہ اس کے ثبوت میں بڑی شد و مد سے کہا جاتا ہے کہ رسول اللہ پر بھی جادو ہوا؛ اس کا شدید اثر ہوا، اور اُس کے توڑ کے لیئے معوذتین (یعنی سورۃ الفلق اور سورۃ الناس) نازل ہوئیں۔ ہم اسی دعویٰ کے بطلان سے اس گفتگو کا آغاز کرتے ہیں۔ دیکھیئے، اللہ تعالیٰ نے آیۂ تطہیر -- إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا ٥ (سورۃ الاحزاب، آیت ۳۳) میں رسالتمآبؐ سمیت کل اہل بیتؑ کو کلیتاً طاہر و اطہر یوں قرار دیا ہے کہ رجس کو ان سے دور رکھا ہے۔ اللہ کا ازل سے ارادہ ہے کہ رجس اہلِ بیتؑ سے دور رہے۔ اگر اللہ کے ارادے کے باوجود ''رجس'' ان کے قریب آ جائے یا ان پر حاوی ہو جائے تو اللہ كُلِّ شَيْءٍ قدیر تو نہ ہوا۔ جو بھی اللہ کو كُلِّ شَيْءٍ قدیر مانتا ہے، اس کے لیئے لازم ہے کہ غیر مبدّل عقیدہ رکھے کہ اللہ جس کام کا ارادہ کر لے، وہ کام تشنۂ تکمیل رہ ہی نہیں سکتا۔ جب اللہ کا ارادہ ہے کہ ''رجس'' اہلِ بیتؑ سے دور رہے گا، تو ''رجس'' یقیناً ان سے دور رہے گا۔

جادو ''رجس'' ہے۔ عملِ شیطان ہے۔ اس کا کرنے والا اور کروانے والا دونوں شیطان کے پیروکار ہیں۔ شیطان کا وار اہلِ بیتؑ پر تو درکنار مومنینِ مخلصین پر نہیں چل سکتا۔ شیطان نے مومنینِ مخلصین کے حوالے سے اپنی شکست پہلے روز ہی تسلیم کر لی تھی:

''قَالَ فَبِعِزَّتِكَ لَأُغْوِيَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ ٥ لا إِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِينَ ٥'' (سورۂ صٓ، آیات ۸۲۔۸۳)

(وہ بولا پس تیری عزت کی قسم! ضرور میں اُن سب کو گمراہ کردوں گا، سوائے تیرے مخلص بندوں کے۔)

مگر دیگر انسانوں پر ابلیس کا بس چل گیا:

''وَلَقَدْ صَدَّقَ عَلَيْهِمْ إِبْلِيسُ ظَنَّهُ فَاتَّبَعُوهُ إِلَّا فَرِيقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ ٥'' (سورۂ سبا، آیت ۲۰)

(اور یقیناً ان پر ابلیس نے اپنا گمان سچ کر دکھایا۔ پس سوائے مومنوں کے ایک گروہ کے سب نے اس کی پیروی کر لی۔)

یہ ''مومنین'' اور ''مخلصین'' کون ہیں، جو شیطان کے بہکاووں سے مامون ہیں؟

رسالتمآبؐ نے خطبۂ غدیر میں واضح فرمایا کہ ''مومنِ خالص'' کون ہیں:

''أَلَا إِنَّهُ لَا يُبْغِضُ عَلِيًّا إِلَّا شَقِيٌّ وَلَا يَتَوَلَّى عَلِيًّا إِلَّا تَقِيٌّ، وَلَا يُؤْمِنُ بِهِ إِلَّا مُؤْمِنٌ مُخْلِصٌ۔'' (''خطبۂ غدیر''، صفحہ ۱۲)

(خبردار رہو کہ علیؑ سے سوائے شقی کے اور کوئی بغض نہ رکھے گا، اور سوائے خدا کے پسندیدہ بندے کے کوئی اور علیؑ کا دوست نہ بنے گا، اور سوائے مومنِ خالص کے کوئی اس پر ایمان نہ لائے گا۔)

مومنینِ مخلصین کے علاوہ دیگر انسان شیطان کا شکار کیوں ہوئے؟

اس کا جواب انتہائی آسان ہے کہ انہوں نے اُس نورِ علیؑ ابن ابی طالبؑ کی اتباع چھوڑ کر جسے اللہ نے حضرت محمدؐ کے ساتھ نازل کیا تھا، اُس ہوائے نفسانی کی اتباع کی، جس کی اتباع سے اللہ نے سختی سے روکا تھا:

''لَا تَتَّبِعِ الْهَوَىٰ فَيُضِلَّكَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ ط'' (سورۂ صٓ، آیت ۲۶)

(ہوائے نفس کی پیروی نہ کرو، وہ تمہیں اللہ تعالیٰ کے راستے سے بھٹکا دے گی۔)

اس ہوائے نفسانی کی پیروی نے انسانوں کو اُن کا مقصدِ خلقت:

''وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنسَ إِلَّا لِيَعْبُدُونِ ٥'' (سورۃ الذّٰریٰت، آیت ۵۶)

(اور میں نے نہیں پیدا کیا جنّوں اور انسانوں کو مگر اس لیئے کہ وہ میری عبادت کریں۔)

یعنی صرف اور صرف عبادتِ الٰہی، بھلا دیا، اور وہ عبادتِ الٰہی کو چھوڑ کر اپنی ہوائے نفسانی کی آبیاری میں جُت گئے، اور اللہ کی راہ سے ہٹ گئے۔

جب شیطان کا کوئی بھی وار بشمول جادو مومنینِ مخلصین پر نہیں چل سکتا، تو

محمدؐ وآلِ محمدؐ پر کیسے چل سکتا ہے؟

حضرت محمدؐ پر جادو کے اثرات کا افسانہ ''بخاری شریف'' کے یہودی النسل مؤلف محمد بن اسماعیل بخاری کی در فنطنی ہے، اور یہودی جادوگروں کی حضرت محمدؐ کے مقابلے میں عظمت ثابت کرنے کے لیئے گھڑا گیا۔ اگر یہودی جادوگروں کا جادو کارگر ہوتا تو وہ رسالتمآبؐ کی تبلیغ کا ہر راستہ مسدود کر دیتے، اور اسلام کے ہاتھوں یہودیت کو ہونے والی ہزیمت سے بچا لیتے، مگر ایسا نہ ہوا۔ نہ صرف انہیں شکستِ فاش کا سامنا کرنا پڑا، بلکہ اپنے مضبوط قلعوں کو چھوڑ کر جزیرہ نمائے عرب سے بھاگنا پڑا۔ اسی کا بدلہ وہ آج تک عیسائیوں کے ساتھ مل کر مسلمانوں سے لے رہے ہیں۔

حضرت محمدؐ اور آئمہؑ طاہرینؑ قرآنِ ناطق ہیں۔ ناطق، صامت کو بچا سکتا ہے؛ صامت، ناطق کو نہیں۔ جب قرآنِ صامت کے وحیٔ الٰہی ہونے کی تکذیب ہوئی تو قرآنِ ناطق --- حسینؑ، ہی نے سرِ نیزہ تلاوت کر کے قرآنِ صامت کے وحیٔ الٰہی ہونے کی ابدی شہادت دی۔ اس لیئے یہ بھول جایئے کہ حضرت محمدؐ یا ان کے جانشین آئمہؑ طاہرینؑ یا ان کے مومنینِ مخلصین پر کوئی جادو اثر پذیر ہو سکتا ہے۔

اگر ایمان کے کسی دعویدار پر کوئی جادو اثر انداز ہو تو اُسے جان لینا چاہیے کہ وہ اپنے آقا و مولا علیؑ ابنِ ابی طالبؑ سے دور ہے۔ اسی دوری کی بنا پر اس کے ایمان میں اخلاص نہیں ہے، جس کی وجہ سے وہ کسی بندۂ شیطان کے شر کا شکار ہو رہا ہے۔ جب تک آپ کے ایمان کی alignment مولا علیؑ سے درست رہے گی، کوئی شرِ شیطان آپ کو نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

**مگر**

آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ حرص و ہوئی کے اسیر 'مُلّا' اور 'بابے' مسجدوں، امام بارگاہوں اور اپنے آستانوں پر ہوئی وہوس سے مغلوب انسانوں کو اپنے دام میں لا کر ان سے مالِ دنیا بٹورتے ہیں، اور جادو ٹونے سے مولا علیؑ سے دور انسانوں کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ یہی وہ شیطان کے 'ولی' ہیں جو انسانوں کو ''نور'' (یعنی راہِ ہدایت) سے اُچک کر ''ظلمت'' (یعنی گمراہی) کے اندھے کنوئیں میں جا پھینکتے ہیں۔ نہ کوئی ساس محفوظ ہے؛ نہ کوئی بہو۔ نہ کوئی کاروباری حسد و رقابت کے باعث ایسے 'بابوں' کے شر سے محفوظ ہے، اور نہ ہی کوئی صاحبِ نعمت ان کی شر انگیزیوں سے مامون ہے۔

ہمارے دوسرے مجموعۂ احادیث ''من لا یحضرہ الفقیہ'' میں روایت ہے کہ: ''اسماعیل بن مسلم نے حضرت امام جعفر صادقؑ سے، انہوں نے اپنے پدرِ بزرگوارؑ سے، انہوں نے اپنے آبائے کرامؑ سے روایت کی ہے۔ ان کا بیان ہے کہ رسولؐ اللہ نے اس عورت کو جواب دیا جس نے آپؐ سے کہا تھا کہ میرا شوہر مجھ پر سختی کرتا تھا تو میں نے اس کو اپنے اوپر مہربان ہونے کے لیئے جادو کیا، تو رسولؐ اللہ نے اس سے فرمایا: ''افسوس تو نے سارے سمندروں اور ساری مٹی کو گدلا کر دیا۔ تجھ پر ملائکہ اخیار اور آسمان و زمین کے ملائکہ نے لعنت بھیجی''۔ آپؐ نے فرمایا کہ (یہ سن کر) اس عورت نے دن کو روزہ رکھا اور رات بھر کھڑے ہو کر عبادت کرتی رہی۔ اپنے سر کے بال منڈوا ڈالے، کمبل پوش ہو گئی۔ یہ خبر رسولؐ اللہ تک پہنچی تو فرمایا: ''کہ اس سے اس کی توبہ قبول نہ ہو گی'' (ماخذ: من لا یحضرہ الفقیہ، جلد سوم، اردو ترجمہ، صفحہ ۲۶۲)

دیکھا آپ نے جادو کروانے والی/روالے کا انجام۔ جب جادو کروانے کا یہ انجام ہے تو جادو کرنے والے کا انجام کیا ہوگا۔

امام جعفرِ صادقؑ سے سوال کیا گیا کہ قرآن سے بتایئے کہ ''گناہانِ کبیرہ'' کون کون سے ہیں۔ امامؑ نے ''جادو'' کو بھی گناہِ کبیرہ بتایا، اور قرآنِ پاک کی حسبِ ذیل آیت کی طرف اشارہ کیا:

''وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ط'' (سورۃ البقرہ، آیت ۱۰۲)

[اور وہ یقیناً جانتے تھے کہ جس نے اس (جادوگری) کو اپنا لیا، اس کے لیئے آخرت میں کوئی حصہ نہیں۔] آج کل ہوئی وہوس کے مارے ہوئے دنیادار مُلّاؤں اور عاملوں نے ضعیف العقیدہ شیعوں کو بھی بیوقوف بنا رکھا ہے کہ 'کالے کا توڑ کالے ہی سے ہے'؛ 'کالے کا توڑ نوری سے ممکن نہیں ہے کیونکہ نوری دیر سے اثر کرتا ہے، اور کالا سریع الاثر ہے'؛ اس لیئے ہم دکھی انسانیت کی فلاح کے لیئے کالے کا توڑ کالے سے کرتے ہیں'۔ کم پڑھے لکھے اور پڑھے لکھے کم فہم ایسے عاملوں کے جھانسے میں آ جاتے ہیں، اور اُن سے کالے جادو کے ذریعے کالے جادو کا توڑ کرواتے رہتے ہیں، مگر توڑ کیا ہونا ہے، اُن کے چُنگل سے عمر بھر نکل ہی نہیں سکتے۔

یاد رکھیئے، ہر پیر و شیطان مفسد ہے ---- اور ---- مفسد کے کسی عمل میں کوئی صلاح و فلاح نہیں ہے۔ ارشادِ رب العزت ہے:

''فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ o'' (سورۂ یونسؑ، آیت ۸۱)

[ پھر جب وہ لوگ (رسیوں کو سانپ بنا کر) ڈال چکے تو موسیٰؑ نے کہا جو کچھ تم (بنا کر) لائے ہو (وہ تو سب) جادو ہے۔ اس میں کوئی شک ہی نہیں کہ اللہ اسے فوراً باطل کردے گا (کیونکہ) اللہ مفسدین کے عمل کو بار آور نہیں ہونے دیتا۔] نیز فرمایا:

''وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُوْنَ'' (سورۂ یونسؑ، آیت ۷۷)

(اور جادوگر ہرگز کامیاب نہیں ہوتے۔)

جادو اوّل تا آخر شر ہی شر ہے۔ اس میں خیر کا پہلو ذرہ برابر بھی نہیں ہے۔ اس لیئے جادو سے کسی کو کبھی بھی کوئی خیر یا فلاح نہیں مل سکتی۔ اس میں کرنے والے کی بھی تباہی ہے اور کروانے والے کی بھی۔ اس سے بڑھ کر تباہی کیا ہو گی کہ دونوں ایمان سے خارج ہوجاتے ہیں۔ جو اپنی دانست میں جادو کسی 'اچھے کام' کے لیئے کرواتے ہیں، وہ بھی اسی ذیل میں آتے ہیں۔ جادو سے دراصل کوئی اچھائی ممکن ہی نہیں۔ اس میں تباہی و بربادی کے سوا کچھ نہیں۔

**اس لیئے**:۔ کسی بھی صورت کسی جادوگر کے دام میں مت آیئے! خدانخواستہ اگر کسی مومن کے ایمان میں کمی یا مقصریت کے پیشِ نظر وہ کسی جادو کے وار کی زد میں آجائے تو حضرت محمدؐ اور آئمہؑ طاہرینؑ سے منقول مصدقہ اعمال سے اس کا توڑ کرے، اور آئندہ بچاؤ کے لیئے اپنے ایمان و عقیدہ کو درست رکھے اور امام العالمین علیؑ ابنِ ابی طالبؑ سے اپنا رشتہ مودّت اُستوار رکھے۔ علیؑ کا راستہ ہی صراطِ مستقیم ہے، اور اسی راستے پر رہ کر انسان مومنِ مخلص بنتا ہے، اور شیطان کے ہر وار سے محفوظ و مامون رہتا ہے۔

جادو کے توڑ کے لیئے محمدؐ و آلِ محمدؐ سے منقول چند اعمال درج ذیل ہیں، مگر کونسا عمل کس کے لیئے کارگر ہوگا، اس کے لیئے سحرزدہ کو کسی صحیح العقیدہ مومنِ مخلص سے رہنمائی لینا ہوگی:۔

(1) **دعائے سباسب**:۔ دعائے سباسب امامِ زمانہؑ کی تعلیم کردہ ہے۔ یہ دعا آپ کو 'وظائف الابرار' میں مل جائے گی۔ اس دعا کی مداومت سے انسان ہر قسم کے جادو اور شرِ شیطان سے محفوظ و مامون رہتا ہے۔ اس دعا کو بصورت تعویز بھی گلے میں پہن سکتے ہیں، پانی پر دم کر کے پی سکتے ہیں، گھر میں چھڑکاؤ کر سکتے ہیں (مگر احتیاط رہے کہ پانی زمین پر نہ گرے تاکہ بے ادبی نہ ہو۔) سحرزدہ پر کم از کم تین (3) روز اور زیادہ سے زیادہ نو (9) روز دم کرنے سے سحر باطل ہوجاتا ہے۔

(2) **سورۂ اخلاص**:۔ سورۂ اخلاص کو 104 بار روزانہ معہ اوّل و آخر درود پاک پانچ روز تک ورد کریں، اور سورۂ اخلاص کا درج ذیل تعویز گلے میں پہنیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
| هو | الله | احد | الله | لصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفواً |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفواً | احد |

(اس تعویز کی واضح فوٹو کاپی استعمال کر سکتے ہیں)

(3) **سورۂ مزمل**:۔ سحرزدہ خود پڑھے یا اُس پر دم کریں — سورۂ مزمل 11 بار روزانہ — 11 روز تک — اوّل و آخر درود 11 بار۔

(4) **تعویز برائے بطلانِ سحر**:۔ مولا علیؑ کا تعلیم کردہ درج ذیل تعویز دائیں بازو پر باندھیں:۔

ای کنوش ارکنوش ارہ شش عطبیطسفنیخ یا مططرون قریالسیون مَا وما سوما سوما طیطسالوس خبظوس مسفقیس مسامعوش افرطیعوش لطیفکش لطیفوش هٰذَا هٰذَا وَمَا كُنْتَ بِجَانِبِ الْغَرْبِيِّ اِذْ قَضَيْنَا اِلٰى مُوْسٰى الْاَمْرَ وَمَا كُنْتَ مِنَ الشَّاهِدِيْنَ اُخْرُجْ بِقُدْرَةِ اللّٰهِ مِنْهَا اَيُّهَا اللَّعِيْنُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اُخْرُجْ مِنْهَا وَاِلَّا كُنْتَ مِنَ الْمَسْجُوْنِيْنَ اُخْرُجْ مِنْهَا فَمَا يَكُوْنُ لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِيْهَا فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصَّاغِرِيْنَ اُخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَدْحُوْرًا مَلْعُوْنًا كَمَا لَعَنَّا اَصْحَابَ السَّبْتِ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا اُخْرُجْ يَاذَوِي الْمَخْزُوْنَ اُخْرُجْ يَاسُوْرًا يَاسُوْرًا سُوْرٌ بِالْاِسْمِ الْمَخْزُوْنِ يَاطَطْرُوْنَ طَرْعُوْنَ مَرَاعُوْنَ تَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ يَاهَيَا يَاهَيَا شَرَاهِيًّا حَيًّا قَيُّوْمًا بِالْاِسْمِ الْمَكْتُوْبِ عَلٰى جَبْهَةِ اِسْرَافِيْلَ اُطْرُدُوْا عَنْ صَاحِبِ هٰذَا الْكِتَابِ كُلَّ جِنِّيٍّ وَجِنِّيَّةٍ وَشَيْطَانٍ وَشَيْطَانَةٍ وَتَابِعٍ وَتَابِعَةٍ وَسَاحِرٍ وَسَاحِرَةٍ وَغُوْلٍ وَغُوْلَةٍ وَكُلَّ مُتَعَبِّثٍ وَعَابِثٍ يَعْبَثُ بِابْنِ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ

